# تعلیم الاسلام

(مکمل)

## مع چہل حدیث

حضرت مولانا

محمد کفایت اللہ دہلویؒ

بیت الکتب کراچی

بالمقابل مدرسہ اشرف المدارس

گلشن اقبال فون 4975024

مسلمان بچوں کی مذہبی تعلیم کے لئے

سلسلہ

# تعلیم الاسلام

چار حصّے کامل

مؤلفہ

حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مترجم

## چہل حدیث اور چالیس مسنون دعائیں

بیت الکتب

بالمقابل مدرسہ اشرف المدارس نزد رب ہسپتال گلشن اقبال بلاک نمبر ۲ کراچی فون، 4975024

باہتمام : محمد اطہر عالم صدیقی

طباعت : 2005ء

ضخامت : 224 صفحات

کمپوزنگ : محمد الیاس شیخ


**نوٹ**

تعلیم الاسلام کو نئے طریقے سے طبع کرایا ہے، تمام چاروں حصوں کی فہرست ایک ساتھ یکجا کتاب کے شروع میں اور ہر حصے کے شروع میں بھی شامل کر دی ہیں اور ہر صفحہ کے نیچے صفحات نمبر مسلسل کر دیئے ہیں جس کی وجہ سے مطلوبہ مضمون تلاش کرنا آسان ہو گیا ہے نیز چہل حدیث مترجم کے اضافہ کے ساتھ آخر میں چالیس مسنون دعائیں کا مفید اضافہ کیا گیا ہے۔

**ملنے کے پتے**


- دارالاشاعت، اردو بازار کراچی
- بیت القرآن، اردو بازار، کراچی
- ادارۃ المعارف دارالعلوم کراچی
- ادارہ اسلامیات کراچی
- مکتبہ دارالعلوم، ڈاکخانہ دارالعلوم کراچی
- بیت العلوم، ۲۶ نابھ روڈ، پرانی انارکلی، لاہور

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام پہلا حصہ (۱)

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام دوسرا حصہ

مضمون ........................ صفحہ

## پہلا شعبہ معروف بہ تعلیم الایمان



## دوسرا شعبہ معروف بہ تعلیم الارکان

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام تیسرا حصہ (۳)

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام چوتھا حصہ (۴)

# تعلیم الاسلام کا پہلا حصہ

## بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

نَحْمَدُ اللّٰہَ الْعَلِیَّ الْعَظِیْمَ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ ط

سوال: تم کون ہو (یعنی مذہب کے لحاظ سے تمہارا کیا نام ہے)؟

جواب: مسلمان!

سوال: مسلمانوں کے مذہب[1] کا نام کیا ہے یا تمہارے مذہب کا کیا نام ہے؟

جواب: اسلام!

سوال: اسلام کیا سکھاتا ہے یا اسلام کس مذہب کو کہتے ہیں؟

جواب: اسلام یہ سکھاتا ہے کہ "خدا ایک ہے۔" بندگی کے لائق وہی ہے اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم خدا تعالیٰ کے بندے اور رسول ہیں اور قرآن شریف خدا تعالیٰ کی کتاب ہے! اسلام سچا دین ہے دنیا اور آخرت کی تمام بھلائیاں اور نیک باتیں اسلام سکھاتا ہے۔

سوال: اسلام کا کلمہ کیا ہے؟

جواب: اسلام کا کلمہ یہ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

ترجمہ: اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں، محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے رسول ہیں۔

اس کلمہ کو کلمۂ طیبہ اور کلمۂ توحید کہتے ہیں!

سوال: کلمۂ شہادت کیا ہے؟

---

(۱) دین

جواب: کلمۂ شہادت یہ ہے:

اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

ترجمہ: گواہی دیتا ہوں میں کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں

وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

اور گواہی دیتا ہوں میں کہ محمد ﷺ اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔

سوال: ایمان مجمل کیا ہے؟

جواب: ایمان مجمل یہ ہے:

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ كَمَا هُوَ بِاَسْمَآئِهٖ وَصِفَاتِهٖ وَقَبِلْتُ جَمِيْعَ اَحْكَامِهٖ

ترجمہ: ایمان لایا میں اللہ پر جیسا کہ وہ اپنے ناموں اور صفتوں کے ساتھ ہے اور میں نے اس کے تمام احکام قبول کیے۔

سوال: ایمان مفصل کیا ہے؟

جواب: ایمان مفصل یہ ہے:

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَمَلٰئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ ط

ترجمہ: ایمان لایا میں اللہ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر اور قیامت کے دن پر اور اس پر کہ اچھی اور بری تقدیر خدا تعالیٰ کی طرف سے ہوتی ہے اور موت کے بعد اٹھائے جانے پر۔

سوال: تمہیں کس نے پیدا کیا؟

جواب: ہمیں اور ہمارے ماں باپ اور آسمانوں اور زمینوں اور تمام مخلوق کو خدا تعالیٰ نے پیدا کیا ہے!

سوال: اللہ تعالیٰ نے دنیا کو کس چیز سے پیدا کیا؟

جواب: اپنی قدرت اور اپنے حکم سے پیدا کیا ہے!

سوال: جو لوگ خدا تعالیٰ کو نہیں مانتے انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب: انہیں کافر کہتے ہیں!

سوال: جو لوگ خدا تعالیٰ کے سوا اور چیزوں کی پوجا کرتے ہیں یا دو تین خدا مانتے ہیں انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب: ایسے لوگوں کو کافر اور مشرک کہتے ہیں!

سوال: مشرک بخشے جائیں گے یا نہیں؟

جواب: مشرکوں کی بخشش نہیں ہوگی۔ وہ ہمیشہ تکلیف اور عذاب میں رہیں گے!

سوال: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کون تھے؟

جواب: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا تعالیٰ کے بندے اور اس کے رسول اور پیغمبر تھے۔ ہم ان کی امت میں ہیں!

سوال: ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کہاں پیدا ہوئے تھے؟

جواب: عرب کے ملک میں مکہ معظمہ ایک شہر ہے اس میں پیدا ہوئے تھے!

سوال: آپ کے والد اور دادا کا کیا نام تھا؟

جواب: آپ کے والد ماجد کا نام عبداللہ اور آپ کے دادا کا نام عبدالمطلب تھا!

سوال: ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم اور پیغمبروں سے مرتبے میں بڑے ہیں یا چھوٹے؟

جواب: ہمارے پیغمبر(۱) مرتبے میں سب پیغمبروں سے بڑے اور خدا تعالیٰ کی ساری مخلوق سے زیادہ بزرگ ہیں!

سوال: حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تمام عمر کہاں رہے؟

جواب: ترپین (۵۳) سال کی عمر تک اپنے شہر مکہ معظمہ میں رہے اس کے بعد خدا تعالیٰ کے حکم سے مدینہ منورہ میں چلے گئے اور دس سال وہاں رہے پھر تریسٹھ (۶۳) سال کی عمر میں وفات پائی!

سوال: اگر کوئی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ مانے وہ کیسا ہے؟

جواب: جو شخص حضرت محمد ﷺ کو خدا تعالیٰ کا رسول نہ مانے وہ بھی کافر ہے!

سوال: حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو ماننے کا کیا مطلب ہے؟

جواب: حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کو ماننے کا یہ مطلب ہے کہ آپ کو خدا تعالیٰ کا بھیجا ہوا پیغمبر یقین کرے اور خدا تعالیٰ کے بعد ساری مخلوق سے آپ کو افضل سمجھے اور آپ سے محبت رکھے اور آپ کے حکموں کی تابعداری کرے!

سوال: یہ کیسے معلوم ہوا کہ حضرت محمد ﷺ خدا تعالیٰ کے پیغمبر ہیں؟

جواب: انہوں نے ایسے اچھے کام کئے اور ایسی ایسی باتیں دکھائیں اور بتائیں جو پیغمبروں کے سوا اور کوئی شخص نہیں دکھا اور بتا سکتا!

سوال: یہ کیسے معلوم ہوا کہ قرآن شریف خدا تعالیٰ کی کتاب ہے؟

جواب: حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہ قرآن مجید خدا تعالیٰ کی کتاب ہے خدا تعالیٰ نے میرے اوپر نازل کی ہے یعنی اتاری ہے!

(۱) جہاں ؐ یا صلعم لکھا ہوا دیکھو اسے صلی اللہ علیہ وسلم پڑھو ۱۲

سوال: قرآن مجید حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر پورا ایک مرتبہ اترا یا تھوڑا تھوڑا؟

جواب: تھوڑا تھوڑا نازل ہوا۔ کبھی ایک آیت کبھی دو چار آیتیں کبھی ایک سورۃ۔ جیسی ضرورت ہوتی گئی، اترتا گیا!

سوال: کتنے دنوں میں پورا قرآن نازل ہوا؟

جواب: تیئیس (۲۳) سال میں!

سوال: قرآن مجید کس طرح نازل ہوتا تھا؟

جواب: حضرت جبرئیل علیہ السلام آکر آپ کو آیت یا سورۃ سنا دیتے تھے آپ اسے سن کر یاد کر لیتے تھے اور کسی لکھنے والے کو بلا کر لکھوا دیتے تھے!

سوال: آپ خود کیوں نہیں لکھ لیتے تھے؟

جواب: اس لیے کہ آپ امّی تھے!

سوال: امّی کسے کہتے ہیں؟

جواب: جس نے کسی سے لکھنا پڑھنا نہ سیکھا ہو۔ اسے امّی کہتے ہیں! اگرچہ حضورؐ نے دنیا میں کسی سے علم نہیں سیکھا، لیکن خدا تعالیٰ نے آپ کو تمام مخلوق سے زیادہ علم دیا تھا!

سوال: حضرت جبرئیل علیہ السلام کون ہیں؟

جواب: فرشتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کے حکم پیغمبروں کے پاس لاتے تھے!

سوال: مسلمان خدا تعالیٰ کی بندگی کیسے کرتے ہیں؟

جواب: (۱) نماز پڑھتے ہیں، (۲) روزے رکھتے ہیں، (۳) مال کی زکوٰۃ دیتے ہیں (۴) حج ادا کرتے ہیں۔

سوال: نماز کسے کہتے ہیں؟

جواب: نماز خدا تعالیٰ کی عبادت اور بندگی کرنے کا ایک خاص طریقہ ہے جو خدا تعالیٰ نے قرآن مجید میں اور حضرت رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیثوں میں مسلمانوں کو سکھایا ہے!

سوال: بندگی کا وہ طریقہ جسے نماز کہتے ہیں کیا ہے؟

جواب: گھر میں یا مسجد میں خدا تعالیٰ کے سامنے ہاتھ باندھ کر کھڑے ہوتے ہیں اور قرآن شریف پڑھتے ہیں۔ خدا تعالیٰ کی تعریفیں بیان کرتے ہیں۔ اس کی بزرگی اور تعظیم کرتے ہیں، اس کے سامنے جھک جاتے ہیں اور زمین پر سر رکھ کر اس کی بڑائی اور اپنی عاجزی اور ذلت ظاہر کرتے ہیں!

سوال: مسجد میں نماز پڑھنے سے آدمی خدا تعالیٰ کے سامنے ہوتا ہے یا گھر میں؟

جواب: خدا تعالیٰ ہر جگہ سامنے ہوتا ہے۔ چاہے مسجد میں نماز پڑھو چاہے گھر میں، لیکن مسجد میں نماز پڑھنے کا ثواب بہت زیادہ ہوتا ہے!

سوال: نماز پڑھنے سے پہلے ہاتھ منہ اور پاؤں دھوتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: اس کو وضو کہتے ہیں۔ بغیر وضو کیے نماز نہیں ہوتی!

سوال: نماز میں کس طرف منہ کر کے کھڑا ہونا چاہیے؟

جواب: پچھم کی طرف (جس طرف شام کو سورج جا کر چھپ جاتا ہے!)

سوال: پچھم کی طرف منہ کرنے کا کیوں حکم دیا گیا؟

جواب: مکہ معظمہ میں خدا تعالیٰ کا ایک گھر ہے جسے کعبہ کہتے ہیں اس کی طرف نماز میں منہ کرنا ضروری ہے اور وہ ہمارے شہروں سے پچھم کی طرف

ہے اس لئے پچھم کی طرف منہ کر کے نماز پڑھتے ہیں!

سوال: جس طرف منہ کر کے نماز پڑھتے ہیں اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: اسے قبلہ کہتے ہیں!

سوال: دن رات میں نماز کتنی مرتبہ پڑھی جاتی ہے؟

جواب: رات دن میں پانچ نمازیں فرض ہیں!

سوال: پانچوں نمازوں کے نام کیا ہیں؟

جواب: پہلی نماز فجر' جو صبح کے وقت سورج نکلنے سے پہلے پڑھی جاتی ہے' دوسری نماز ظہر' جو دوپہر کو سورج ڈھلنے کے بعد پڑھی جاتی ہے' تیسری نماز عصر' جو سورج چھپنے سے دو ڈیڑھ گھنٹے پہلے پڑھی جاتی ہے' چوتھی نماز مغرب' جو شام کو سورج چھپنے کے بعد پڑھی جاتی ہے' پانچویں نماز عشاء' جو ڈیڑھ دو گھنٹے رات آنے پر پڑھی جاتی ہے!

سوال: اذان کسے کہتے ہیں؟

جواب: جب نماز کا وقت آجاتا ہے تو نماز سے کچھ دیر پہلے ایک شخص کھڑے ہو کر زور زور سے یہ الفاظ کہتا ہے:

اَللّٰہُ اَکْبَرُ    اَللّٰہُ اَکْبَرُ    اَللّٰہُ اَکْبَرُ    اَللّٰہُ اَکْبَرُ

اللہ سب سے بڑا ہے   اللہ سب سے بڑا ہے   اللہ سب سے بڑا ہے   اللہ سب سے بڑا ہے

اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ    اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

گواہی دیتا ہوں میں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے' گواہی دیتا ہوں میں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے

اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ    اَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰہِ

گواہی دیتا ہوں کہ محمد اللہ کے رسول ہیں۔    گواہی دیتا ہوں میں کہ محمد اللہ کے رسول ہیں۔

حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ

آؤ! نماز کے لیے آؤ! نماز کے لیے

حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ

آؤ! کامیابی کی طرف آؤ! کامیابی کی طرف

اَللّٰہُ اَکْبَرُ اَللّٰہُ اَکْبَرُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

اللہ سب سے بڑا ہے اللہ سب سے بڑا ہے اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں

ان الفاظ کو اذان کہتے ہیں صبح کی اذان میں حی علی الفلاح کے بعد اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْمِ [1] بھی دو مرتبہ کہنا چاہیے۔

سوال: تکبیر کسے کہتے ہیں؟

جواب: جب نماز کے لیے کھڑے ہونے لگتے ہیں تو نماز شروع کرنے سے پہلے ایک شخص وہی کلمے کہتا ہے جو اذان میں کہے جاتے ہیں، اسے اقامت اور تکبیر کہتے ہیں۔ تکبیر میں حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ کے بعد قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ دو مرتبہ اذان کے کلموں سے زیادہ کہا جاتا ہے!

سوال: جو شخص اذان یا تکبیر کہتا ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: جو شخص اذان کہتا ہے اسے ''مؤذن'' کہتے ہیں اور جو تکبیر کہتا ہے اسے ''مکبّر'' کہتے ہیں!

سوال: بہت سے لوگ مل کر جو نماز پڑھتے ہیں اس میں اس نماز کو اور نماز پڑھانے والے کو اور نماز پڑھنے والوں کو کیا کہتے ہیں؟

جواب: بہت سے آدمی مل کر جو نماز پڑھتے ہیں اسے جماعت کی نماز کہتے ہیں

[1] نماز نیند سے بہتر ہے۔

اور نماز پڑھانے والوں کو امام۔ اور اس کے پیچھے نماز پڑھنے والوں کو مقتدی کہتے ہیں!

سوال: اکیلے نماز پڑھنے والے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب: اکیلے نماز پڑھنے والے کو منفرد کہتے ہیں!

سوال: جو مکان خاص نماز پڑھنے کے لیے بنایا جاتا ہے اور اس میں جماعت سے نماز ہوتی ہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: اسے مسجد کہتے ہیں!

سوال: مسجد میں جا کر کیا کرنا چاہیے؟

جواب: مسجد میں نماز پڑھے' قرآن شریف پڑھے یا اور کوئی وظیفہ پڑھے یا ادب سے چپکا بیٹھا رہے' مسجد میں کھیلنا' کودنا' شور مچانا اور دنیا کی باتیں کرنا بری بات ہے!

سوال: نماز پڑھنے سے کیا فائدہ ہوتا ہے؟

جواب: نماز پڑھنے میں بہت سے فائدے ہیں، تھوڑے سے فائدے ہم تم کو بتاتے ہیں۔

(۱) نمازی آدمی کا بدن اور کپڑے پاک صاف اور ستھرے رہتے ہیں۔ (۲) نمازی آدمی سے خدا راضی اور خوش ہوتا ہے (۳) حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نمازی سے راضی اور خوش ہوتے ہیں (۴) نمازی آدمی خدا تعالیٰ کے نزدیک نیک ہوتا ہے (۵) نمازی آدمی کی نیک لوگ دنیا میں بھی عزت کرتے ہیں (٦) نمازی آدمی بہت سے گناہوں سے

بچ جاتا ہے (۷) نمازی آدمی کو مرنے کے بعد خدا تعالیٰ آرام اور سکھ سے رکھتا ہے۔

سوال: نماز میں جو کچھ پڑھا جاتا ہے اس کے نام اور عبارتیں کیا کیا ہیں؟

جواب: نماز میں جو عبارتیں پڑھی جاتی ہیں ان سب کے نام اور الفاظ یہ ہیں:

تکبیر: اَللّٰهُ اَكْبَرُ (اللہ سب سے بڑا ہے)

ثناء: سُبْحٰنَكَ اللّٰهُمَّ وَبِحَمْدِكَ وَتَبَارَكَ اسْمُكَ وَتَعَالٰى جَدُّكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ ۵

ترجمہ: اے اللہ ہم تیری پاکی کا اقرار کرتے ہیں اور تیری تعریف بیان کرتے ہیں اور تیرا نام بہت برکت والا ہے اور تیری بزرگی برتر ہے اور تیرے سوا کوئی مستحق عبادت نہیں۔

تعوذ: اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

میں اللہ کی پناہ لیتا ہوں شیطان مردود سے

تسمیہ: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے شروع کرتا ہوں جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

سورۂ فاتحہ یا الحمد شریف: اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۵ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

ہر قسم کی سب تعریفیں اللہ کے لائق ہیں جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے، بڑا مہربان

نہایت رحم والا ہے روز جزا کا مالک ہے (اے اللہ) ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں ہم کو سیدھے راستے پر چلا ان لوگوں کے راستے پر جن پر تو نے انعام فرمایا ہے نہ ان کے راستے پر جن پر تیرا غضب نازل ہوا اور نہ گمراہوں کے راستے پر

سورۂ کوثر: اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ۝ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ۝ اِنَّ شَانِئَکَ هُوَ الْاَبْتَرُ ۝

(اے نبی) ہم نے تم کو کوثر عطا کی ہے۔ پس تم اپنے رب کے لیے نماز پڑھو اور قربانی کرو بیشک تمہارا دشمن ہی بے نام و نشان ہو جانے والا ہے۔

سورۂ اخلاص: قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۝ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

(اے نبی) کہہ دو کہ وہ (یعنی) اللہ یگانہ ہے اللہ بے نیاز ہے اس سے کوئی پیدا نہیں ہوا نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور کوئی اس کا ہمسر نہیں۔

سورۂ فلق: قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(اے نبیؐ دعا میں یوں) کہو کہ میں صبح کے رب کی پناہ لیتا ہوں تمام مخلوق کے شر سے اور اندھیرے کے شر سے جب اندھیرا اچھیل جائے اور گرہوں پر دم کرنے والیوں کے شر سے اور حسد کرنے والے کے شر سے جب وہ حسد کرنے پر آجائے۔

سورۂ الناس: قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

(اے نبیؐ دعا میں یوں) کہو کہ میں آدمیوں کے رب کی پناہ لیتا ہوں آدمیوں کے

بادشاہ آدمیوں کے معبود کی (پناہ لیتا ہوں) اس وسوسہ ڈالنے والے پیچھے ہٹ جانے والے کے شر سے جو لوگوں کے دلوں میں وسوسہ ڈالتا ہے۔ جنوں میں سے ہو یا آدمیوں میں سے۔

رکوع یعنی جھکنے کی حالت کی تسبیح: سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ

پاکی بیان کرتا ہوں اپنے پروردگار بزرگ کی

قومہ، یعنی رکوع سے اٹھنے کی تسمیع: سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ

اللہ نے (اس کی) سن لی جس نے اس کی تعریف کی

اسی قومہ کی تحمید: رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ

اے ہمارے پروردگار تیرے ہی واسطے تمام تعریف ہے

سجدہ، یعنی زمین پر سر رکھنے کی حالت کی تسبیح: سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی

پاکی بیان کرتا ہوں میں اپنے پروردگار برتر کی

تشہد یا التحیات: اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ وَالصَّلٰوتُ وَالطَّیِّبٰتُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصَّالِحِیْنَ اَشْھَدُ اَنْ لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ

تمام قولی عبادتیں اور تمام فعلی عبادتیں اور تمام مالی عبادتیں اللہ ہی کے لیے ہیں۔ سلام تم پر اے نبیؐ اور اللہ کی رحمت اور اس کی برکتیں۔ سلام ہو ہم پر اور اللہ کے نیک بندوں پر۔ گواہی دیتا ہوں میں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں ہے اور گواہی دیتا ہوں میں کہ محمدؐ اللہ کے بندے اور اس کے پیغمبر ہیں۔

درود شریف: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝ اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ

عَلٰی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۵

اے اللہ رحمت نازل فرما محمدؐ پر اور ان کی آل پر جیسے کہ رحمت نازل فرمائی تو نے ابراہیمؑ پر اور ان کی آل پر بیشک تو تعریف کے لائق بڑی بزرگی والا ہے۔ اے اللہ برکت نازل فرما محمدؐ پر اور ان کی آل پر جیسے برکت نازل فرمائی تو نے ابراہیمؑ پر اور ان کی آل پر بیشک تو تعریف کے لائق بڑی بزرگی والا ہے۔

درود شریف کے بعد کی دعا: اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ ظَلَمْتُ نَفْسِیْ ظُلْمًا کَثِیْرًا وَّلَا یَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّآ اَنْتَ فَاغْفِرْلِیْ مَغْفِرَۃً مِّنْ عِنْدِکَ وَارْحَمْنِیْ اِنَّکَ اَنْتَ الْغَفُوْرُ الرَّحِیْمُ ۵

اے اللہ میں نے اپنے نفس پر بہت بہت ظلم کیا ہے اور سوائے تیرے اور کوئی گناہوں کو بخش نہیں سکتا پس تو اپنی طرف سے خاص بخشش سے مجھ کو بخش دے اور مجھ پر رحم فرما دے بیشک تو ہی بخشنے والا نہایت رحم والا ہے

سلام: اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ سلام ہو تم پر اور اللہ کی رحمت

نماز کے بعد کی دعا: اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ۵

اے اللہ تو ہی سلامتی دینے والا ہے اور تیری ہی طرف سے سلامتی (مل سکتی) ہے بہت برکت والا ہے تو اے عظمت اور بزرگی والے!

دعائے قنوت: اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ وَنَسْتَغْفِرُکَ وَنُؤْمِنُ بِکَ وَنَتَوَکَّلُ عَلَیْکَ وَنُثْنِیْ عَلَیْکَ الْخَیْرَ وَنَشْکُرُکَ وَلَا نَکْفُرُکَ وَنَخْلَعُ وَنَتْرُکُ مَنْ یَّفْجُرُکَ ط اَللّٰھُمَّ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَلَکَ نُصَلِّیْ وَنَسْجُدُ وَاِلَیْکَ نَسْعٰی وَنَحْفِدُ وَنَرْجُوْ رَحْمَتَکَ وَنَخْشٰی عَذَابَکَ اِنَّ عَذَابَکَ بِالْکُفَّارِ مُلْحِقٌ ط

اے اللہ ہم تجھ سے مدد مانگتے ہیں اور مغفرت طلب کرتے ہیں اور تیرے اوپر ایمان

لاتے ہیں اور تیرے اوپر بھروسہ کرتے ہیں اور تیری بہتر تعریف کرتے ہیں اور تیرا شکر ادا کرتے ہیں اور تیری ناشکری نہیں کرتے اور علیحدہ کردیتے اور چھوڑ دیتے ہیں اس شخص کو جو تیری نافرمانی کرے اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور خاص تیرے لئے نماز پڑھتے اور سجدہ کرتے ہیں اور تیری ہی جانب دوڑتے اور جھپٹتے ہیں اور تیری ہی رحمت کی امید رکھتے ہیں اور تیرے عذاب سے ڈرتے ہیں بیشک تیرا عذاب کافروں کو پہنچنے والا ہے۔

## وضو کرنے کا طریقہ

سوال: وضو کس طرح کرنا چاہیے؟

جواب: صاف برتن میں پاک پانی لے کر پاک صاف اور اونچی جگہ پر بیٹھو قبلہ کی طرف منہ کرلو تو اچھا ہے اور اس کا موقع نہ ہو تو کچھ نقصان نہیں، آستینیں کہنیوں سے اوپر تک چڑھا لو، پھر بسم اللہ پڑھو اور تین بار گٹوں تک دونوں ہاتھ دھوؤ، پھر تین مرتبہ کلی کرو، مسواک کرو، مسواک نہ ہو تو انگلی سے دانت مل لو، پھر تین بار ناک میں پانی ڈال کر بائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی سے ناک صاف کرو، پھر تین مرتبہ منہ دھوؤ، منہ پر پانی زور سے نہ مارو، بلکہ آہستہ سے پیشانی پر پانی ڈال کر دھوؤ، پیشانی کے بالوں سے ٹھوڑی کے نیچے تک اور اِدھر اُدھر دونوں کانوں تک منہ دھونا چاہئے پھر کہنیوں سمیت دونوں ہاتھ دھوؤ، پہلے داہنا ہاتھ تین بار پھر بایاں ہاتھ تین بار دھونا چاہیے، پھر ہاتھ پانی سے تر کرکے (بھگوکر) سر کا مسح کرو، پھر کانوں کا مسح کرو، پھر گردن کا مسح کرو، مسح صرف ایک ایک مرتبہ کرنا چاہیے، پھر تین تین مرتبہ دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھوؤ، پہلے دایاں پاؤں پھر بایاں دھونا چاہیے!

# نماز پڑھنے کا طریقہ

سوال: نماز پڑھنے کا طریقہ کیا ہے؟

جواب: نماز پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ:

وضو کرکے، پاک کپڑے پہن کر، پاک جگہ پر قبلہ کی طرف منہ کرکے کھڑے ہو نماز کی نیت کرکے دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھاؤ اور اللہ اکبر کہہ کر ہاتھوں کو ناف کے نیچے باندھ لو، داہنا ہاتھ اوپر اور بایاں ہاتھ اس کے نیچے رہے۔ نماز میں ادھر ادھر نہ دیکھو، ادب سے کھڑے ہو۔ خدا تعالیٰ کی طرف دھیان رکھو۔ ہاتھ باندھ کر ثنا سُبْحٰنَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ وَتَبَارَکَ اسْمُکَ وَتَعَالٰی جَدُّکَ وَلَآاِلٰہَ غَیْرُکَ پھر تعوذ یعنی اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ اور تسمیہ یعنی بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر الحمد شریف پڑھو۔ الحمد شریف ختم کرکے آہستہ سے آمین کہو پھر سورۃ اخلاص یا اور کوئی سورۃ جو یاد ہو وہ پڑھو پھر اَللّٰہُ اَکْبَرُ کہہ کر رکوع کے لیے جھکو۔ رکوع میں دونوں ہاتھوں سے گھٹنوں کو پکڑ لو۔ رکوع کی تسبیح یعنی سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ تین یا پانچ مرتبہ پڑھو پھر تسمیع یعنی سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ کہتے ہوئے سیدھے کھڑے ہو جاؤ تحمید یعنی رَبَّنَا لَکَ الْحَمْدُ بھی پڑھ لو پھر تکبیر کہتے ہوئے سجدے میں اس طرح جاؤ کہ پہلے دونوں گھٹنے زمین پر رکھو پھر دونوں ہاتھ رکھو پھر دونوں ہاتھوں کے بیچ میں پہلے ناک پھر پیشانی زمین پر رکھو۔ سجدے کی تسبیح یعنی سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی تین یا پانچ مرتبہ کہو، پھر تکبیر کہتے ہوئے اٹھو اور سیدھے بیٹھ جاؤ پھر تکبیر کہہ کر دوسرا سجدہ اسی طرح کرو پھر تکبیر کہتے ہوئے کھڑے ہو جاؤ اٹھتے وقت زمین پر ہاتھ نہ ٹیکو، سجدوں تک ایک رکعت پوری ہوگئی۔ اب دوسری

رکعت شروع ہوئی تسمیہ پڑھ کر الحمد شریف پڑھو اور کوئی اور سورۃ ملاؤ پھر رکوع قومہ اور دونوں سجدے کر کے اٹھ کر بیٹھ جاؤ پہلے تشہد پڑھو پھر درود شریف پھر دعا پڑھو پھر سلام پھیرو پہلے داہنی طرف پھر بائیں طرف سلام پھیرتے وقت داہنی اور بائیں طرف منہ موڑلو۔ یہ دو رکعت نماز پوری ہوگئی سلام پھیرنے کے بعد اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ پڑھو۔ اور ہاتھ اٹھا کر دعا مانگو ہاتھ بہت زیادہ نہ اٹھاؤ یعنی کندھوں سے اونچے نہ کرو۔ دعا سے فارغ ہو کر دونوں ہاتھ منہ پر پھیرلو!

سوال: دونوں سجدوں کے درمیان اور تشہد پڑھنے کی حالت میں کس طرح بیٹھنا چاہیے؟

جواب: داہنا پاؤں کھڑا رکھو۔ اور اس کی انگلیاں قبلے کی طرف رہیں اور بایاں پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھ جاؤ بیٹھنے کی حالت میں دونوں ہاتھ گھٹنوں پر رکھنے چاہئیں!

سوال: امام اور منفرد اور مقتدی کی نمازوں میں کچھ فرق ہوتا ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں! امام اور منفرد اور مقتدی کی نماز میں تھوڑا سا فرق ہے ایک فرق یہ ہے کہ امام اور منفرد پہلی رکعت میں ثناء کے بعد اعوذ باللہ الخ اور بسم اللہ الخ پڑھ کر الحمد شریف اور سورۃ پڑھتے ہیں اور دوسری رکعت میں بسم اللہ اور الحمد شریف اور سورۃ پڑھتے ہیں مگر مقتدی کو صرف پہلی رکعت میں ثنا پڑھ کر دونوں رکعتوں میں چپکا کھڑا رہنا چاہیے دوسرا فرق یہ ہے کہ رکوع سے اٹھتے وقت امام اور منفرد سمع اللہ لمن حمدہ کہتے ہیں اور منفرد تسمیع کے ساتھ تحمید بھی کہہ سکتا ہے مگر مقتدی کو صرف ربنا لک الحمد کہنا چاہیے۔

سوال: نماز کی تین یا چار رکعتیں پڑھنی ہوں تو کس طرح پڑھیں؟

جواب: دو رکعتیں تو اسی قاعدے سے پڑھی جائیں جو اوپر بیان ہوا مگر قعدہ میں "التحیات" اور "تشہد" کے بعد درود شریف نہ پڑھیں بلکہ اللہ اکبر کہہ کر کھڑے ہو جائیں پھر اگر نماز واجب یا سنت یا نفل ہے تو دو رکعتیں پہلی دو رکعتوں کی طرف پڑھ لیں اور اگر نماز فرض ہے تو تیسری رکعت اور چوتھی رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورۃ نہ ملائیں، باقی اور سب اسی طرح پڑھیں جیسے پہلی دو رکعتیں پڑھی ہیں!

سوال: نماز سنت یا نفل کی تین رکعتیں بھی پڑھی جاتی ہیں یا نہیں؟

جواب: نماز سنت یا نفل کی تین رکعتیں نہیں ہوتیں دو یا چار رکعتیں ہی پڑھی جاتی ہیں!

سوال: رکوع کرنے کا صحیح طریقہ کیا ہے؟

جواب: رکوع اس طرح کرنا چاہیے کہ کمر اور سر برابر رہیں یعنی سر نہ کمر سے اونچا رہے نہ نیچا ہو جائے اور دونوں ہاتھ پسلیوں سے علیحدہ رہیں اور گھٹنوں کو ہاتھوں سے مضبوط پکڑ لیا جائے!

سوال: سجدہ کرنے کا ٹھیک طریقہ کیا ہے؟

جواب: سجدہ اس طرح کرنا چاہیے کہ ہاتھوں کے پنجے زمین پر رہیں اور کلائیاں اور کہنیاں زمین سے اونچی رہیں اور پیٹ رانوں سے علیحدہ رہے اور دونوں ہاتھ پسلیوں سے الگ رہیں!

سوال: نماز کے بعد انگلیوں پر شمار کر کے کیا پڑھتے ہیں؟

جواب: سبحان اللہ ۳۳ بار الحمد للہ ۳۳ بار اللہ اکبر ۳۴ بار پڑھنا چاہیے اس کا بہت بڑا ثواب ہے!

تعلیم الاسلام کا پہلا حصہ ختم ہوا

# اسلام کے کلمے

اول کلمہ طیّب: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ .

دوسرا کلمہ شہادت: اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ .

تیسرا کلمہ تمجید: سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ ط وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

چوتھا کلمہ توحید: لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوْتُ اَبَدًا اَبَدًا ط ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط بِيَدِهِ الْخَيْرُ ط وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ط

پانچواں کلمہ استغفار: اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ رَبِّيْ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمَدًا اَوْ خَطَأً سِرًّا اَوْ عَلَانِيَةً وَّاَتُوْبُ اِلَيْهِ مِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ لَآ اَعْلَمُ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ وَسَتَّارُ الْعُيُوْبِ وَغَفَّارُ الذُّنُوْبِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ط

چھٹا کلمہ ردّ کفر: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ اَنْ اُشْرِكَ بِكَ شَيْئًا وَّاَنَا اَعْلَمُ بِهٖ وَاَسْتَغْفِرُكَ لِمَا لَآ اَعْلَمُ بِهٖ تُبْتُ عَنْهُ وَتَبَرَّأْتُ مِنَ الْكُفْرِ وَالشِّرْكِ وَالْكِذْبِ وَالْغِيْبَةِ وَالْبِدْعَةِ وَالنَّمِيْمَةِ وَالْفَوَاحِشِ وَالْبُهْتَانِ وَالْمَعَاصِيْ كُلِّهَا وَاَسْلَمْتُ وَاٰمَنْتُ وَاَقُوْلُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ط

مسلمان بچوں کی مذہبی تعلیم

کے لئے

سلسلہ

# تعلیمُ الاسلام

## حصّہ دوم

مؤلّفہٗ

حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام دوسرا حصہ

مضمون ........................ صفحہ

## پہلا شعبہ معروف بہ تعلیم الایمان



## دوسرا شعبہ معروف بہ تعلیم الارکان

# تعلیم الاسلام حصہ (۲) کا پہلا شعبہ

المعروف بہ

# تعلیم الایمان یا اسلامی عقائد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

سوال: اسلام کی بنیاد کتنی چیزوں پر ہے؟

جواب: اسلام کی بنیاد پانچ چیزوں پر ہے!

سوال: وہ پانچ چیزیں جن پر اسلام کی بنیاد ہے کیا کیا ہیں؟

جواب: وہ پانچ چیزیں یہ ہیں:

اول کلمۂ طیبہ یا کلمۂ شہادت کے مطلب کو دل سے ماننا اور زبان سے اقرار کرنا، دوسرے نماز پڑھنا، تیسرے زکوۃ دینا، چوتھے رمضان شریف کے روزے رکھنا، پانچویں حج کرنا!

سوال: کلمۂ طیبہ کیا ہے اور اس کے معنی کیا ہیں؟

جواب: کلمۂ طیبہ یہ ہے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

اور اس کا مطلب یہ ہے کہ "اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی اور عبادت کے لائق نہیں اور حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے بھیجے ہوئے رسول ہیں۔"

سوال: کلمۂ شہادت کیا ہے اور اس کے معنی کیا ہیں؟

جواب: کلمۂ شہادت یہ ہے اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اور اس کے معنی یہ ہیں:

"گواہی دیتا ہوں میں اس بات کی کہ خدا تعالیٰ کے سوا اور کوئی عبادت

کے لائق نہیں اور گواہی دیتا ہوں میں اس بات کی کہ حضرت محمد ﷺ خدا تعالیٰ کے بندے اور رسول ہیں۔"

سوال: کیا بغیر معنی اور مطلب سمجھے ہوئے صرف زبان سے کلمہ پڑھ لینے سے آدمی مسلمان ہو جاتا ہے؟

جواب: نہیں بلکہ معنی سمجھ کر دل سے یقین کرنا اور زبان سے اقرار کرنا ضروری ہے۔

سوال: دل سے یقین اور زبان سے اقرار کرنے کو کیا کہتے ہیں؟

جواب: ایمان لانا کہتے ہیں۔

سوال: گونگا آدمی زبان سے اقرار نہیں کر سکتا تو اس کا ایمان لانا کیسے معلوم ہوگا؟

جواب: اس کے لیے قدرتی مجبوری کی وجہ سے اشارہ کر دینا کافی سمجھا جائے گا یعنی وہ اشارے سے یہ ظاہر کر دے کہ خدا تعالیٰ ایک ہے اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا تعالیٰ کے پیغمبر ہیں!

سوال: مسلمانوں کو کتنی چیزوں پر ایمان لانا ضروری ہے؟

جواب: سات چیزوں پر جن کا ذکر اس ایمان مفصل میں ہے:

اٰمَنْتُ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ

وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللّٰهِ تَعَالٰى وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ ط

اس کے معنی یہ ہیں: ایمان لایا میں اللہ تعالیٰ پر اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں (پیغمبروں) پر اور قیامت کے دن پر اور اس بات پر کہ دنیا میں جو کچھ اچھا یا برا ہوتا ہے سب تقدیر سے ہوتا ہے اور اس بات پر کہ مرنے کے بعد پھر زندہ ہونا ہے۔"

# خدا تعالیٰ کے ساتھ مسلمانوں کے عقیدے

سوال: خدا تعالیٰ کے ساتھ مسلمانوں کو کیا عقیدے رکھنے چاہیں؟

جواب: (۱) خدا تعالیٰ ایک ہے (۲) خدا تعالیٰ ہی عبادت اور بندگی کے لائق ہے اور اس کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں (۳) اس کا کوئی شریک نہیں (۴) وہ ہر بات کو جانتا ہے کوئی چیز اس سے پوشیدہ نہیں (۵) وہ بڑی طاقت اور قدرت والا ہے (۶) اُسی نے زمین' آسمان' چاند' سورج' ستارے فرشتے آدمی جن غرض تمام جہان کو پیدا کیا ہے اور وہی تمام دنیا کا مالک ہے (۷) وہی مارتا ہے وہی جلاتا ہے یعنی مخلوق کی زندگی اور موت اسی کے حکم سے ہوتی ہے (۸) وہی تمام مخلوق کو روزی دیتا ہے (۹) وہ نہ کھاتا ہے نہ پیتا ہے نہ سوتا ہے (۱۰) وہ خود بخود ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا (۱۱) اس کو کسی نے پیدا نہیں کیا (۱۲) نہ اس کا باپ ہے نہ بیٹا نہ بیٹی نہ بیوی نہ کسی سے اس کا رشتہ ناتا، وہ ان تمام تعلقات سے پاک ہے (۱۳) سب اس کے محتاج ہیں وہ کسی کا محتاج نہیں اور اس کو کسی چیز کی حاجت نہیں (۱۴) وہ بے مثل ہے کوئی چیز اس کے مشابہ یعنی اس جیسی نہیں (۱۵) وہ تمام عیبوں سے پاک ہے (۱۶) وہ مخلوق جیسے ہاتھ پاؤں ناک کان اور شکل وصورت سے پاک ہے (۱۷) اس نے فرشتوں کو پیدا کر کے دنیا کے انتظاموں اور خاص خاص کاموں پر مقرر فرما دیا ہے (۱۸) اس نے اپنی مخلوق کی ہدایت کے لیے پیغمبر بھیجے کہ لوگوں کو سچا مذہب سکھائیں اچھی باتیں بتائیں اور بری باتوں سے بچائیں۔

## ملائکہ (فرشتے)

سوال: فرشتے کون ہیں؟

جواب: فرشتے خدا تعالیٰ کی ایک مخلوق ہیں نور سے پیدا ہوئے ہیں ہماری نظروں سے غائب ہیں نہ مرد ہیں نہ عورت خدا کی نافرمانی اور گناہ نہیں کرتے جن کاموں پر خدا تعالیٰ نے انہیں مقرر فرمادیا ہے انہیں میں لگے رہتے ہیں!

سوال: فرشتے کتنے ہیں؟

جواب: فرشتوں کی گنتی خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا ہاں اتنا ہمیں معلوم ہے کہ فرشتے بہت ہیں اور ان میں سے چار فرشتے مقرب اور مشہور ہیں!

سوال: مقرب اور مشہور چار فرشتے کون کون سے ہیں؟

جواب: اول حضرت جبرئیل علیہ السلام جو خدا تعالیٰ کی کتابیں اور احکام اور پیغام پیغمبروں کے پاس لاتے تھے، دوسرے حضرت اسرافیل علیہ السلام جو قیامت میں صور پھونکیں گے۔ تیسرے حضرت میکائیل علیہ السلام جو بارش کا انتظام کرنے اور مخلوق کو روزی پہنچانے کے کام پر مقرر ہیں۔ چوتھے حضرت عزرائیل علیہ السلام جو مخلوق کی جان نکالنے پر مقرر ہیں۔

## خدا تعالیٰ کی کتابیں

سوال: خدا تعالیٰ کی کتابیں کتنی ہیں؟

جواب: خدا تعالیٰ کی چھوٹی بڑی بہت سی کتابیں پیغمبروں پر نازل ہوئیں مگر بڑی کتابوں کو کتاب اور چھوٹی کتابوں کو صحیفے کہتے ہیں چار کتابیں مشہور ہیں!

سوال: چار مشہور آسمانی کتابیں کون کونسی ہیں اور کن کن پیغمبروں پر نازل ہوئیں؟

جواب: توریت جو حضرت موسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی، زبور جو حضرت داؤد علیہ السلام پر نازل ہوئی، انجیل جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر نازل ہوئی، قرآن مجید جو ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا۔

سوال: صحیفے کتنے ہیں اور کن کن پیغمبروں پر نازل ہوئے؟

جواب: صحیفوں کی تعداد معلوم نہیں۔ ہاں کچھ صحیفے حضرت آدم علیہ السلام اور کچھ حضرت شیث علیہ السلام پر اور کچھ حضرت ابراہیم علیہ السلام پر نازل ہوئے ان کے علاوہ اور بھی صحیفے ہیں جو بعض اور پیغمبروں پر نازل ہوئے۔

## خدا کے رسول (پیغمبر علیہم السلام)

سوال: رسول کون ہوتے ہیں؟

جواب: رسول خدا تعالیٰ کے بندے اور انسان ہوتے ہیں خدا تعالیٰ انہیں اپنے بندوں تک احکام پہنچانے کے لیے مقرر فرماتا ہے وہ سچے ہوتے ہیں کبھی جھوٹ نہیں بولتے گناہ نہیں کرتے خدا تعالیٰ کے حکم سے معجزے دکھاتے ہیں خدا تعالیٰ کے پیغام پورے پورے پہنچا دیتے ہیں ان میں کمی بیشی نہیں کرتے نہ کسی پیغام کو چھپاتے ہیں!

سوال: نبی کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب نبی کے بھی یہی معنیٰ ہیں کہ وہ خدا تعالیٰ کے بندے اور انسان ہوتے ہیں خدا تعالیٰ کے احکام بندوں تک پہنچاتے ہیں سچے ہوتے ہیں جھوٹ نہیں بولتے گناہ نہیں کرتے خدا تعالیٰ کے حکموں میں کمی زیادتی نہیں کرتے کسی حکم کو چھپاتے نہیں!

سوال: نبی اور رسول میں کچھ فرق ہے یا دونوں کے ایک معنیٰ ہیں؟
جواب: نبی اور رسول میں تھوڑا سا فرق ہے وہ یہ کہ رسول تو اس پیغمبر کو کہتے ہیں جس کو نئی شریعت اور کتاب دی گئی ہو اور نبی ہر پیغمبر کو کہتے ہیں چاہے اُسے نئی شریعت اور کتاب دی گئی ہو یا نہ دی گئی ہو بلکہ وہ پہلی شریعت اور کتاب کا تابع ہو!
سوال: کیا کوئی آدمی اپنی کوشش اور عبادت سے نبی بن سکتا ہے؟
جواب: نہیں بلکہ جسے خدا تعالیٰ نبی بنائے وہی بنتا ہے مطلب یہ کہ نبی اور رسول بننے میں آدمی کی کوشش اور ارادے کو دخل نہیں خدا تعالیٰ کی طرف سے یہ مرتبہ عطا کیا جاتا ہے!
سوال: رسول اور نبی کتنے ہیں؟
جواب: دنیا میں بہت سے رسول اور نبی آئے لیکن ان کی ٹھیک تعداد خدا تعالیٰ ہی جانتا ہے ہمیں تمہیں اس طرح ایمان لانا چاہیے کہ خدا تعالیٰ نے جتنے رسول بھیجے ہم ان سب کو برحق اور رسول مانتے ہیں۔
سوال: سب سے پہلے پیغمبر کون ہیں؟
جواب: سب سے پہلے پیغمبر حضرت آدم علیہ السلام ہیں!
سوال: سب سے پچھلے پیغمبر کون ہیں؟
جواب: سب سے پچھلے پیغمبر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں!
سوال: حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی پیغمبر آئے گا یا نہیں؟
جواب: نہیں کیونکہ پیغمبری اور نبوت حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی آپ کے بعد قیامت تک کوئی نیا نبی نہیں آئے گا، آپ کے بعد جو شخص

پیغمبری کا دعویٰ کرے وہ جھوٹا ہے!

سوال: رسولوں میں سب سے افضل رسول کون ہیں؟

جواب: ہمارے پیغمبر حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم تمام نبیوں اور رسولوں سے افضل اور بزرگ ہیں خدا تعالیٰ کے تو آپ بھی بندے اور تابعدار ہیں ہاں خدا تعالیٰ کے بعد آپ کا مرتبہ سب سے زیادہ بڑھا ہوا ہے!

## قیامت کا بیان

سوال: قیامت کا دن کس دن کو کہتے ہیں؟

جواب: قیامت کا دن اس دن کو کہتے ہیں جس دن تمام آدمی اور جاندار مر جائیں گے اور تمام دنیا فنا ہو جائے گی پہاڑ روئی کے گالوں کی طرح اڑتے پھریں گے ستارے ٹوٹ کر گر پڑیں گے غرض ہر چیز ٹوٹ پھوٹ کر فنا ہو جائے گی!

سوال: تمام آدمی اور جاندار کیسے مر جائیں گے؟

جواب: حضرت اسرافیل علیہ السلام صور پھونکیں گے اس کی آواز اس قدر ڈراؤنی اور سخت ہوگی کہ اس کے صدمے سے سب مر جائیں گے اور ہر چیز ٹوٹ پھوٹ کر فنا ہو جائے گی!

سوال: قیامت کب آئے گی؟

جواب: قیامت آنے والی ہے لیکن اس کا ٹھیک وقت خدا تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں جانتا، اتنا معلوم ہے کہ جمعہ کا دن اور محرم کی دسویں تاریخ ہوگی اور ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے قیامت کی کچھ نشانیاں بتادی ہیں، ان نشانیوں کو دیکھ کر قیامت کا قریب آجانا معلوم ہو سکتا ہے!

سوال: قیامت کی نشانیاں کیا ہیں؟

جواب: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جب (۱) دنیا میں گناہ زیادہ ہونے لگیں اور (۲) لوگ اپنے ماں باپ کی نافرمانیاں اور ان پر سختیاں کرنے لگیں اور (۳) امانت میں خیانت ہونے لگے، اور (۴) گانے بجانے ناچ رنگ کی زیادتی ہو جائے اور (۵) پچھلے لوگ پہلے بزرگوں کو برا کہنے لگیں، (۶) بے علم اور کم علم لوگ پیشوا بن جائیں، (۷) چرواہے وغیرہ کم درجے کے لوگ بڑی اونچی اونچی عمارتیں بنانے لگیں، (۸) نا قابل لوگوں کو بڑے بڑے عہدے ملنے لگیں تو سمجھو کہ قیامت قریب آ گئی ہے!

## تقدیر کا بیان

سوال: تقدیر کسے کہتے ہیں؟

جواب: ہر بات اور اچھی اور بری چیز کے لیے خدا تعالیٰ کے علم میں ایک اندازہ مقرر ہے اور ہر چیز کے پیدا کرنے سے پہلے خدا تعالیٰ اسے جانتا ہے خدا تعالیٰ کے اسی علم اور اندازے کو تقدیر کہتے ہیں کوئی اچھی یا بری بات خدا تعالیٰ کے علم اور اندازے سے باہر نہیں۔

## مرنے کے بعد زندہ ہونا

سوال: مرنے کے بعد زندہ ہونے سے کیا مراد ہے؟

جواب: قیامت میں سب چیزیں فنا ہو جائیں گی پھر اسرافیل علیہ السلام دوبارہ صور پھونکیں گے تب سب چیزیں موجود ہو جائیں گی آدمی بھی زندہ ہو جائیں گے میدان حشر میں خدا تعالیٰ کے سامنے پیشی ہو گی حساب لیا جائے گا اور اچھے برے کاموں کا بدلہ دیا جائے گا جس روز یہ کام ہوں گے اس دن کو یوم

الحشر (یعنی جمع کیے جانے کا دن) یوم الجزاء اور یوم الدین (یعنی بدلہ دینے کا دن اور یوم الحساب (یعنی حساب کا دن) کہتے ہیں!

سوال: ایمان مفصّل میں جن سات چیزوں کا ذکر ہے ان میں سے اگر کوئی دو ایک باتوں کو نہ مانے تو کیا وہ مسلمان ہوسکتا ہے؟

جواب: ہرگز نہیں جب تک خدا تعالیٰ کی توحید اور پیغمبروں کی پیغمبری اور خدا تعالیٰ کی کتابوں اور خدا تعالیٰ کے فرشتوں اور قیامت کے دن اور تقدیر اور مرنے کے بعد زندہ ہونے کو نہ مانے ہرگز مسلمان نہیں ہوسکتا!

سوال: حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے پانچ چیزوں پر اسلام کی بنیاد بیان فرمائی ہے اور ان میں فرشتوں اور خدا تعالیٰ کی کتابوں اور قیامت اور تقدیر وغیرہ کا کوئی ذکر نہیں ہے؟

جواب: ان پانچ چیزوں میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لانے کا ذکر ہے اور جب کوئی شخص حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ایمان لے آیا تو اسے آپ کی بتائی ہوئی تمام باتیں ماننی ضروری ہوں گی اور خدا تعالیٰ کی کتاب جو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم لائے ہیں اس پر ایمان لانا بھی ضروری ہوگا یہ سب باتیں جن کا ایمان مفصل میں ذکر ہے خدا تعالیٰ کی کتاب قرآن مجید اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے بیان سے ثابت ہیں!

سوال: ان سب باتوں کا دل سے یقین اور زبان سے اقرار کرے لیکن نماز نہ پڑھے یا زکوٰۃ نہ دے یا روزہ نہ رکھے یا حج نہ کرے تو وہ مسلمان ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں مسلمان تو ہے لیکن سخت گناہ گار اور خدا تعالیٰ کا نافرمان ہے ایسے شخص کو فاسق کہتے ہیں یہ لوگ اپنے گناہوں کی سزا پا کر آخیر میں چھٹکارا پائیں گے۔

# تعلیم الاسلام حصہ (۲) کا دوسرا شعبہ
## المعروف بہ
# تعلیم الارکان یا اسلامی اعمال

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

سوال: اسلامی اعمال سے کیا مراد ہے؟

جواب: جن پانچ چیزوں پر اسلام کی بنیاد ہے' ان میں سے پہلی بات کو ایمان کہتے ہیں اور اس کا بیان پہلے شعبے میں اسلامی عقائد کے نام سے تم پڑھ چکے ہو باقی چار چیزوں یعنی نماز' زکوٰۃ' روزۂ رمضان' حج بیت اللہ کو اسلامی اعمال کہتے ہیں اس دوسرے حصے میں نماز کا بیان ہے۔

## نماز

سوال: نماز کسے کہتے ہیں؟

جواب: نماز خدا تعالیٰ کی عبادت اور بندگی کرنے کا ایک خاص طریقہ ہے جو خدا تعالیٰ نے اور اس کے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے بندوں کو سکھایا ہے!

سوال: نماز پڑھنے سے پہلے کن چیزوں کی ضرورت ہے؟

جواب: نماز پڑھنے سے پہلے سات چیزوں کی ضرورت ہے جن کے بغیر نماز نہیں ہوتی ان چیزوں کو شرائط نماز اور فرض کہتے ہیں!

سوال: وہ سات چیزیں جو نماز سے پہلے ضروری ہیں کیا ہیں؟

جواب: اول بدن کا پاک ہونا' دوسرے کپڑوں کا پاک ہونا' تیسرے جگہ کا پاک

ہونا چوتھے ستر کا چھپانا' پانچویں نماز کا وقت ہونا' چھٹے قبلہ کی طرف منہ کرنا' ساتویں نیت کرنا!

## نماز کی پہلی شرط کا بیان

سوال: بدن کے پاک ہونے سے کیا مراد ہے؟

جواب: بدن کے پاک ہونے سے یہ مراد ہے کہ بدن پر کسی قسم کی نجاست یعنی پلیدی نہ ہو!

سوال: نجاست کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: نجاست یعنی ناپاکی کی دو قسمیں ہیں ایک حقیقی دوسری حکمی!

سوال: نجاست حقیقی کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ ظاہری ناپاکی جو دیکھنے میں آسکے نجاست حقیقیہ کہلاتی ہے جیسے پیشاب' پاخانہ' خون' شراب۔

سوال: نجاست حکمیہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: وہ ناپاکی جو شریعت کے حکم سے ثابت ہو مگر دیکھنے میں نہ آسکے نجاست حکمیہ کہلاتی ہے جیسے بے وضو ہونا، غسل کی حاجت ہونا!

سوال: نماز کے لیے کس نجاست سے بدن کا پاک ہونا شرط ہے؟

جواب: دونوں قسم کی نجاست سے بدن کا پاک ہونا ضروری ہے!

سوال: نجاست حکمیہ کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: دو قسمیں ہیں ایک چھوٹی نجاست حکمیہ۔ اسے حدث اصغر کہتے ہیں اور دوسری بڑی نجاست حکمیہ اسے حدث اکبر اور جنابت کہتے ہیں!

سوال: چھوٹی نجاست حکمیہ سے بدن پاک کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: چھوٹی نجاست حکمیہ سے بدن وضو کرنے سے پاک ہو جاتا ہے!

## وضو کا بیان

سوال: وضو کسے کہتے ہیں؟

جواب: وضو اسے کہتے ہیں کہ آدمی جب نماز پڑھنے کا ارادہ کرے تو صاف برتن میں پاک پانی لے کر پہلے گٹوں تک ہاتھ دھوئے، پھر تین بار کلی کرے، مسواک کرے، پھر تین بار ناک میں پانی ڈالے اور ناک صاف کرے، پھر تین بار منہ دھوئے، پھر کہنیوں تک دونوں ہاتھ دھوئے، پھر سر اور کانوں کا مسح کرے پھر دونوں پاؤں ٹخنوں تک دھوئے وضو کرنے کا طریقہ تعلیم الاسلام کے پہلے حصے میں تم پڑھ چکے ہو!

سوال: وضو میں کیا یہ سب باتیں ضروری ہیں؟

جواب: وضو میں بعض باتیں ضروری ہیں جن کے چھوٹ جانے سے وضو نہیں ہوتا انہیں فرض کہتے ہیں اور بعض باتیں ایسی ہیں جن کے چھوٹ جانے سے وضو ہو جاتا ہے مگر ناقص ہوتا ہے انہیں سنت کہتے ہیں اور بعض باتیں ایسی ہیں کہ ان کے کرنے سے ثواب زیادہ ہوتا ہے اور چھوٹ جانے سے کوئی نقصان نہیں ہوتا انہیں مستحب کہتے ہیں!

سوال: وضو میں فرض کتنے ہیں؟

جواب: وضو میں چار فرض ہیں! (۱) پیشانی کے بالوں سے ٹھوڑی کے نیچے تک اور ایک کان سے دوسرے کان تک منہ دھونا (۲) دونوں ہاتھوں کو کہنیوں سمیت

دھونا (۳) چوتھائی سر کا مسح کرنا (۴) دونوں پاؤں ٹخنوں سمیت دھونا!

سوال: وضو میں کتنی سنتیں ہیں؟

جواب: وضو میں تیرہ سنتیں ہیں:

(۱) نیت کرنا (۲) بسم اللہ پڑھنا (۳) پہلے تین بار دونوں ہاتھ گٹوں تک دھونا (۴) مسواک کرنا (۵) تین بار کلی کرنا (۶) تین بار ناک میں پانی ڈالنا (۷) ڈاڑھی کا خلال کرنا (۸) ہاتھ پاؤں کی انگلیوں کا خلال کرنا (۹) ہر عضو کو تین بار دھونا (۱۰) ایک بار تمام سر کا مسح کرنا یعنی بھیگا ہوا ہاتھ پھیرنا (۱۱) دونوں کانوں کا مسح کرنا (۱۲) ترتیب سے وضو کرنا (۱۳) پے در پے وضو کرنا کہ ایک عضو خشک نہ ہونے پائے کہ دوسرا دھو لے۔

سوال: وضو میں مستحب کتنے ہیں؟

جواب: وضو میں پانچ چیزیں مستحب ہیں!

(۱) دائیں طرف سے شروع کرنا، بعض علماء نے اسے سنتوں میں شمار کیا ہے اور یہی قوی ہے (۲) گردن کا مسح کرنا (۳) وضو کے کام کو خود کرنا دوسرے سے مدد نہ لینا (۴) قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھنا (۵) پاک اور اونچی جگہ پر بیٹھ کر وضو کرنا!

سوال: وضو میں کتنی چیزیں مکروہ ہیں؟

جواب: وضو میں چار چیزیں مکروہ ہیں!

(۱) ناپاک جگہ پر وضو کرنا (۲) سیدھے ہاتھ سے ناک صاف کرنا (۳) وضو کرنے میں دنیا کی باتیں کرنا (۴) سنت کے خلاف وضو کرنا۔

سوال: کتنی چیزوں سے وضوٹوٹ جاتا ہے؟

جواب: آٹھ چیزوں سے وضوٹوٹ جاتا ہے انہیں نواقض وضو کہتے ہیں!

(۱) پاخانہ پیشاب کرنا یا ان دونوں راستوں سے کسی اور چیز کا نکلنا (۲) ریح یعنی ہوا کا پیچھے سے نکلنا (۳) بدن کے کسی مقام سے خون یا پیپ کا نکل کر بہہ جانا (۴) منہ بھر کے قے کرنا (۵) لیٹ کر یا سہارا لگا کر سو جانا (۶) بیماری یا کسی اور وجہ سے بے ہوش ہو جانا (۷) مجنون یعنی دیوانہ ہو جانا (۸) نماز میں قہقہہ مار کر ہنسنا۔

## غسل کا بیان

سوال: بڑی نجاست حکمیہ یعنی حدث اکبر اور جنابت سے بدن پاک کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: حدث اکبر یا جنابت سے بدن غسل کرنے سے پاک ہو جاتا ہے!

سوال: غسل کسے کہتے ہیں؟

جواب: غسل کے معنی ہیں "نہانا" مگر نہانے کا شریعت میں ایک خاص طریقہ ہے!

سوال: غسل کا طریقہ کیا ہے؟

جواب: غسل کا طریقہ یہ ہے کہ اول دونوں ہاتھ گٹوں تک دھوئے پھر استنجا کرے اور بدن سے حقیقی نجاست دھوڈالے پھر وضو کرے پھر تمام بدن کو تھوڑا پانی ڈال کر ہاتھ سے ملے پھر سارے بدن پر تین مرتبہ پانی بہائے کلی کرے ناک میں پانی ڈالے!

سوال: غسل میں فرض کتنے ہیں؟

جواب: غسل میں تین فرض ہیں، کلی کرنا، ناک میں پانی ڈالنا، تمام بدن پر پانی بہانا!

سوال: غسل میں سنتیں کتنی ہیں؟

جواب: غسل میں پانچ سنتیں ہیں۔

(۱) دونوں ہاتھ گٹوں تک دھونا (۲) استنجا کرنا اور جس جگہ بدن پر نجاست لگی ہوا سے دھونا (۳) ناپاکی دور کرنے کی نیت کرنا (۴) پہلے وضو کر لینا (۵) تمام بدن پر تین بار پانی بہانا!

## موزوں پر مسح کرنے کا بیان

سوال: کس قسم کے موزوں پر مسح کرنا جائز ہے؟

جواب: تین قسم کے موزوں پر مسح جائز ہے اول چمڑے کے موزے جن سے پاؤں ٹخنوں تک چھپے رہیں، دوسرے وہ اونی سوتی موزے جن میں چمڑے کا تلا لگا ہوا ہو تیسرے وہ اونی سوتی موزے جو اس قدر موٹے اور گاڑھے ہوں کہ خالی موزے پہن کر تین چار میل راستہ چلنے سے نہ پھٹیں!

سوال: موزوں پر کب مسح جائز ہے؟

جواب: جب وضو کر کے یا پاؤں دھو کر موزے پہنے ہوں پھر وضو ٹوٹنے کی حالت میں موزے پہنے ہوئے ہو!

سوال: ایک دفعہ کے پہنے ہوئے موزوں پر کتنے دنوں تک مسح جائز ہے؟

جواب: اگر آدمی اپنے گھر یا رہنے کی جگہ ہو تو ایک دن اور ایک رات موزوں پر مسح کرے اور سفر میں ہو تو تین دن تین رات تک مسح جائز ہے!

سوال: موزے پر کس طرح مسح کرے؟

جواب: اوپر کی طرف کرنا چاہیے تلووں کی طرف یا ایڑی کی طرف مسح کرنے سے مسح نہیں ہوتا!

سوال: وضو اور غسل دونوں میں موزوں پر مسح جائز ہے یا نہیں؟

جواب: وضو میں موزوں کا مسح جائز ہے غسل میں نہیں!

سوال: مسح کس طرح کرے؟

جواب: ہاتھ کی انگلیاں پانی سے بھگو کر تین انگلیاں پاؤں کے پنجے پر رکھ کر اوپر کی طرف کھینچے انگلیاں پوری رکھے صرف ان کے سرے رکھنا کافی نہیں!

سوال: پھٹے ہوئے موزے پر مسح جائز ہے یا نہیں؟

جواب: اگر موزہ اتنا پھٹ گیا کہ پاؤں کی تین چھوٹی انگلیوں کے برابر پاؤں کھل گیا یا چلنے میں کھل جاتا ہے تو اس پر مسح جائز نہیں اور اس سے کم پھٹا ہو تو جائز ہے!

## جبیرہ پر مسح کرنے کا بیان

سوال: جبیرہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: جبیرہ وہ لکڑی ہے جو ٹوٹی ہڈی درست کرنے کے لیے باندھی جاتی ہے مگر یہاں جبیرہ سے وہ لکڑی یا زخم کی پٹی یا مرہم کا پھایہ جو کچھ بھی ہو مراد ہے!

سوال: اس لکڑی یا پٹی یا پھایہ پر مسح کرنے کا کیا حکم ہے؟

جواب: اگر اس لکڑی یا پٹی کا کھولنا اور پھایہ کا اکھاڑنا نقصان پہنچائے یا سخت تکلیف ہوتی ہو تو اس لکڑی اور پٹی اور پھایہ پر مسح کر لینا جائز ہے!

سوال: کتنی پٹی پر مسح کرے؟

جواب: ساری پٹی پر مسح کرنا چاہیے خواہ اس کے نیچے زخم ہو یا نہ ہو!

سوال: اگر پٹی کھولنے سے نقصان اور تکلیف نہ ہو تو کیا حکم ہے؟

جواب: اگر زخم کو پانی سے دھونا نقصان نہ پہنچائے تو دھونا ضروری ہے اور پانی سے دھونا نقصان پہنچائے لیکن مسح سے نقصان نہ ہو تو زخم پر مسح کرنا واجب ہے اور جب زخم پر مسح کرنا بھی نقصان پہنچائے تو اس وقت پٹی یا پھایہ پر مسح کرنا جائز ہے!

## نجاست حقیقیہ کا بیان

سوال: نجاست حقیقیہ کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: نجاست حقیقیہ کی دو قسمیں ہیں ایک نجاست غلیظہ دوسری نجاست خفیفہ!

سوال: نجاست غلیظہ اور نجاست خفیفہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: جو ناپاکی کہ سخت ہو، اسے نجاست غلیظہ کہتے ہیں اور جو نجاست کہ ہلکی ہو اسے نجاست خفیفہ کہتے ہیں!

سوال: کتنی چیزیں نجاست غلیظہ ہیں؟

جواب: آدمی کا پیشاب پاخانہ اور جانوروں کا پاخانہ اور حرام جانوروں کا پیشاب اور آدمی اور جانوروں کا بہتا ہوا خون اور شراب اور مرغی اور بطخ کی بیٹ نجاست غلیظہ ہے!

سوال: نجاست خفیفہ کیا کیا چیزیں ہیں؟

جواب: حلال جانوروں کا پیشاب اور حرام پرندوں کی بیٹ نجاست خفیفہ ہے!

سوال: نجاست غلیظہ کس قدر معاف ہے؟

جواب: نجاست غلیظہ اگر گاڑھے جسم والی ہے جیسے پاخانہ تو وہ ساڑھے تین ماشہ

وزن تک معاف ہے اور اگر پتلی ہو جیسے شراب، پیشاب تو وہ انگریزی روپیہ کے پھیلاؤ کے برابر معاف ہے، معاف ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اگر اتنی نجاست بدن یا کپڑے پر لگی ہو اور نماز پڑھ لے تو نماز ہو جائے گی مگر مکروہ ہوگی اور قصداً اتنی نجاست بھی لگی رکھنا جائز نہیں۔

سوال: نجاست خفیفہ کتنی معاف ہے؟

جواب: چوتھائی کپڑے یا چوتھائی عضو سے کم ہو تو معاف ہے!

سوال: نجاست حقیقیہ سے کپڑا یا بدن کس طرح پاک کیا جائے؟

جواب: نجاست حقیقیہ چاہے غلیظہ ہو یا خفیفہ کپڑے پر ہو یا بدن پر پانی سے تین بار دھو لینے سے پاک ہو جاتی ہے کپڑے کو تینوں دفعہ نچوڑنا بھی ضروری ہے!

سوال: پانی کے سوا اور کسی چیز سے بھی پاک ہو سکتی ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں جو چیزیں پتلی اور بہنے والی ہیں جیسے سرکہ یا تربوز کا پانی ان کے ساتھ دھونے سے بھی نجاست حقیقیہ پاک ہو جاتی ہے!

## استنجے کا بیان

سوال: استنجا کسے کہتے ہیں؟

جواب: پائخانہ یا پیشاب کرنے کے بعد جو ناپاکی بدن پر لگی رہے اس کے پاک کرنے کو استنجا کہتے ہیں!

سوال: پیشاب کے بعد استنجا کرنے کا طریقہ کیا ہے؟

جواب: پیشاب کرنے کے بعد مٹی کے پاک ڈھیلے سے پیشاب کو سکھانا چاہئے اس کے بعد پانی سے دھو ڈالنا چاہئے!

سوال: پاخانہ کے بعد استنجے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: پاخانہ کے بعد مٹی کے تین یا پانچ ڈھیلوں سے پاخانہ کے مقام کو صاف کرے پھر پانی سے دھوڈالے!

سوال: استنجا کرنا کیسا ہے؟

جواب: اگر پاخانہ یا پیشاب اپنے مقام سے بڑھ کر ادھر ادھر نہ لگا ہو تو استنجا کرنا مستحب ہے اور اگر نجاستِ ادھر ادھر لگ گئی ہو مگر ایک درہم کے برابر یا اس سے کم لگی ہو تو استنجا کرنا سنت ہے اور اگر ایک درہم سے زیادہ لگی ہو تو استنجا کرنا فرض ہے!

سوال: استنجا کن چیزوں سے کرنا جائز ہے؟

جواب: مٹی کے پاک ڈھیلوں سے یا پتھر سے!

سوال: استنجا کن چیزوں سے مکروہ ہے؟

جواب: ہڈی' لید' گوبر اور کھانے کی چیزوں' کوئلے اور کپڑے اور کاغذ سے استنجا کرنا مکروہ ہے!

سوال: استنجا کس ہاتھ سے کرنا چاہیے؟

جواب: بائیں ہاتھ سے کرنا چاہیے دائیں ہاتھ سے استنجا کرنا مکروہ ہے۔

## پانی کا بیان

سوال: کن پانیوں سے وضو کرنا جائز ہے؟

جواب: مینہ کا پانی' چشمے یا کنوئیں کا پانی' ندی یا سمندر کا پانی' پگھلی ہوئی برف یا اولوں کا پانی' بڑے تالاب یا بڑے حوض کا پانی ان سب پانیوں سے وضو اور غسل کرنا جائز ہے!

سوال: کن پانیوں سے وضو کرنا جائز نہیں ہے؟

جواب: پھل اور درخت کا نچوڑا ہوا پانی' شوربا' وہ پانی جس کا رنگ' بو' مزہ کسی پاک چیز کے مل جانے کی وجہ سے بدل گیا ہو اور پانی گاڑھا ہو گیا ہو' ایسا پانی جو تھوڑا ہو اور اس میں کوئی ناپاک چیز گر گئی ہو یا کوئی جانور گر کر مر گیا ہو وہ پانی جس سے وضو یا غسل کیا گیا ہو وہ پانی جس پر نجاست کا اثر غالب ہو حرام جانوروں کا جھوٹا پانی' سونف گلاب یا اور کسی دوا کا کھینچا ہوا عرق!

سوال: جس پانی سے وضو یا غسل کیا گیا ہو اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: ایسے پانی کو مستعمل پانی کہتے ہیں جو خود پاک ہے مگر اس سے وضو یا غسل کرنا جائز نہیں!

سوال: کن جانوروں کا جھوٹا پانی ناپاک ہے؟

جواب: کتے' خنزیر اور شکاری چوپائے کا جھوٹا پانی ناپاک ہے اسی طرح بلی جو چوہا یا کوئی اور جانور کھا کر فوراً پانی پی لے اس کا جھوٹا بھی ناپاک ہے جس آدمی نے شراب پی اور فوراً پانی پی لیا اس کا جھوٹا بھی ناپاک ہے!

سوال: کن جانوروں کا جھوٹا پانی مکروہ ہے؟

جواب: بلی (بشرطیکہ فوراً چوہا نہ کھایا ہو)' چوہا' چھپکلی' پھرنے والی مرغی' نجاست کھانے والی گائے' بھینس' کوا' چیل' شکرہ اور تمام حرام جانوروں کا جھوٹا مکروہ ہے!

سوال: کن جانوروں کا جھوٹا پانی پاک ہے؟

جواب: آدمی اور حلال جانوروں کا جھوٹا پانی پاک ہے جیسے گائے' بکری' کبوتر' فاختہ' گھوڑا!

سوال: کون سا پانی نجاست کے گرنے سے ناپاک ہو جاتا ہے؟

جواب: سوائے دو پانیوں کے تمام پانی نجاست کے گرنے سے ناپاک ہو جاتے ہیں وہ دو پانی یہ ہیں اول ندی یا دریا کا بہتا ہوا پانی دوسرا ٹھہرا ہوا زیادہ پانی جیسے بڑے تالاب یا بڑے حوض کا پانی!

سوال: ٹھہرے ہوئے زیادہ پانی کی کیا مقدار ہے؟

جواب: جو ٹھہرا ہوا پانی نمبری گز سے ساڑھے پانچ گز لمبا اور ساڑھے پانچ گز چوڑا ہو وہ زیادہ پانی ہے جو حوض یا تالاب کہ اتنا بڑا ہو وہ بڑا حوض اور بڑا تالاب سمجھا جائے گا!

سوال: نجاست گرنے کے سوا اور کسی چیز سے تھوڑا پانی ناپاک ہو جاتا ہے؟

جواب: اگر پانی میں کوئی ایسا جانور گر کر مر جائے جس میں بہتا ہوا خون ہوتا ہے تو پانی ناپاک ہو جاتا ہے جیسے چڑیا' مرغی' کبوتر' بلی' چوہا!

سوال: بڑے تالاب یا حوض کا پانی کب ناپاک ہوتا ہے؟

جواب: جب اس میں نجاست کا مزہ یا رنگ یا بو ظاہر ہو جائے!

سوال: کن جانوروں کے پانی میں مر جانے سے پانی ناپاک نہیں ہوتا؟

جواب: جو جانور کہ پانی میں پیدا ہوتے اور رہتے ہیں جیسے مچھلی' مینڈک اور وہ جانور جن میں بہتا ہوا خون نہیں ہے جیسے مکھی' مچھر' بھڑ' چھپکلی' چیونٹی، ان کے مرنے سے پانی ناپاک نہیں ہوتا!

## کنوئیں کا بیان

سوال: کنواں کن چیزوں سے ناپاک ہو جاتا ہے؟

جواب: اگر نجاست غلیظہ یا خفیفہ کنوئیں میں گر جائے یا کوئی بہتے ہوئے خون والا

جانور کنوئیں میں گر کر مرجائے تو کنواں ناپاک ہوجاتا ہے!

سوال: اگر کنوئیں میں کوئی جانور گر کر زندہ نکل آئے تو کنواں پاک رہے گا یا ناپاک ہوجائے گا؟

جواب: اگر ایسا جانور گرے کہ اس کا جھوٹا ناپاک ہے یا وہ جانور گرے جس کے بدن پر نجاست لگی تھی تو کنواں ناپاک ہوجائے گا وہ حلال یا حرام جانور جن کا جھوٹا ناپاک نہیں اور ان کے بدن پر نجاست بھی نہ ہو اگر گریں اور زندہ نکل آئیں تو جب تک ان کے پیشاب یا پاخانہ کر دینے کا یقین نہ ہوجائے کنواں ناپاک نہ ہوگا!

سوال: کنواں جب ناپاک ہوجائے تو پاک کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: کنوئیں کے پاک کرنے کے پانچ طریقے ہیں (۱) جب کنوئیں میں نجاست گر جائے تو تمام پانی نکالنے سے پاک ہوجائے گا (۲) اور جب آدمی یا سوئر یا کتا یا بکری یا دو بلیاں یا اتنا یا اس سے بڑا کوئی اور جانور گر کر مرجائے تو سارا پانی نکالنا پڑے گا (۳) اور جب کوئی بہتے ہوئے خون والا جانور کنوئیں میں گر کر پھول گیا یا پھٹ گیا تو سارا پانی نکالنا ہوگا خواہ وہ جانور چھوٹا ہو یا بڑا (۴) اور جب کبوتر یا مرغی یا بلی یا اتنا ہی بڑا کوئی جانور گر کر مر گیا لیکن پھولا نہیں تو چالیس ڈول نکالنے پڑیں گے (۵) اگر چوہا چڑیا یا اتنا ہی بڑا اور کوئی جانور گر کر مر گیا تو بیس ڈول نکالنے پڑیں گے بیس کی جگہ تیس اور چالیس کی جگہ ساٹھ ڈول نکالنا مستحب ہے!

سوال: اگر مرا ہوا جانور کنوئیں میں گر جائے تو اس کا کیا حکم ہے؟

جواب: مرے ہوئے جانور کے گر جانے کا وہی حکم ہے جو کنوئیں میں گر کر مرنے

مسلمان بچوں کی مذہبی تعلیم کے لئے

سلسلہ

# تعلیمُ الاسلام

## حصّہ سوم

مؤلّفۂ

حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام تیسرا حصہ

# تعلیم الاسلام حصہ (۳) کا پہلا شعبہ

## معروف بہ

# تعلیم الایمان یا اسلامی عقائد

## بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡم

# توحید

سوال: توحید کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: دل سے اللہ تعالیٰ کو ایک سمجھنے اور زبان سے اس کا اقرار کرنے کو توحید کہتے ہیں!

سوال: خدا تعالیٰ کے ایک ہونے کا مخلوق کو کس طرح علم حاصل ہوا؟

جواب: اول تو انسانی عقل (بشرطیکہ عقل صحیح ہو) خدا تعالیٰ کے موجود ہونے اور اس کے ایک ہونے کا یقین رکھتی ہے اور اسی وجہ سے دنیا میں جتنے بڑے بڑے عقلمند، حکیم اور فلسفی ہوئے ہیں وہ سب خدا تعالیٰ کی توحید کے قائل ہیں۔
دوسرے یہ کہ خدا تعالیٰ کے پیغمبروں نے بالاتفاق مخلوق کو توحید کی تعلیم دی اور بتایا کہ اللہ تعالیٰ ایک ہے اس جیسا اور کوئی دوسرا نہیں!

سوال: کیا قرآن مجید میں توحید کی تعلیم دی گئی ہے؟

جواب: ہاں! قرآن مجید میں توحید کی تعلیم کامل طریقے اور اعلیٰ درجے پر دی گئی ہے بلکہ آج دنیا میں صرف قرآن مجید ہی ایسی کتاب ہے جو خالص توحید کی تعلیم دیتی ہے اگرچہ پہلی آسمانی کتابوں میں بھی توحید کی تعلیم تھی

جواب: اگر کپڑا ہوتے ہوئے ننگے بدن نماز پڑھی تو اندھیرے میں ہو یا اجالے میں نماز نہ ہوگی!

سوال: اگر قصداً چوتھائی عضو کھولے تو کیا حکم ہے؟

جواب: قصداً چوتھائی عضو کھولتے ہی نماز ٹوٹ جائے گی!

سوال: اگر کسی کے پاس بالکل کپڑا نہ ہو تو کیا کرے؟

جواب: اگر کسی طرح کا کپڑا نہ ہو تو کسی اور چیز سے بدن ڈھانکے مثلاً درختوں کے پتے یا ٹاٹ وغیرہ اور جب کچھ بھی ستر ڈھانکنے کو نہ ملے تو ننگا نماز پڑھ لے لیکن اس حالت میں بیٹھ کر نماز پڑھنا اور رکوع اور سجدے کو اشارے سے ادا کرنا بہتر ہے!

## نماز کی پانچویں شرط (وقت) کا بیان

سوال: نماز کے لیے وقت شرط ہونے سے کیا مراد ہے؟

جواب: نماز کو ادا کرنے کے لیے یہ شرط ہے کہ جو وقت اس کے لیے مقرر کیا گیا ہے اسی وقت میں پڑھی جائے اس وقت سے پہلے پڑھنے سے تو بالکل نماز درست نہ ہوگی اور اس کے بعد پڑھنے سے ادا نہیں بلکہ قضا ہوگی!

سوال: نماز کتنے وقتوں کی فرض ہے؟

جواب: دن رات میں پانچ وقت کی پانچ نمازیں فرض ہیں ان کے علاوہ ایک نماز وتر واجب ہے!

سوال: فرض، واجب، سنت، نفل کسے کہتے ہیں اور ان میں کیا کیا فرق ہیں؟

جواب فرض اسے کہتے ہیں جو قطعی دلیل سے ثابت ہو یعنی اس کے ثبوت میں

کوئی شبہ نہ ہو اس کی فرضیت کا انکار کرنے والا کافر ہو جاتا ہے اور بلا عذر چھوڑنے والا فاسق اور عذاب کا مستحق ہوتا ہے واجب وہ ہے جو ظنی دلیل سے ثابت ہو اس کا انکار کرنے والا کافر نہیں ہوتا ہاں بلا عذر چھوڑنے والا فاسق اور عذاب کا مستحق ہوتا ہے، سنت اس کام کو کہتے ہیں جس کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یا صحابۂ کرام نے کیا ہو یا کرنے کا حکم فرمایا ہو، نفل ان کاموں کو کہتے ہیں جن کی فضیلت شریعت میں ثابت ہو ان کے کرنے میں ثواب اور چھوڑنے میں عذاب نہ ہو اسے مستحب اور مندوب اور تطوع بھی کہتے ہیں!

سوال: فرض کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: دو قسمیں ہیں فرض عین اور فرض کفایہ، فرض عین اس فرض کو کہتے ہیں جس کا ادا کرنا ہر شخص پر ضروری ہو اور بلا عذر چھوڑنے والا فاسق اور گنہگار ہو اور فرض کفایہ وہ فرض ہے جو ایک دو آدمیوں کے ادا کر لینے سے سب کے ذمہ سے اتر جائے اور کوئی ادا نہ کرے تو سب کے سب گنہگار ہوں!

سوال: سنت کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: دو قسمیں ہیں سنت مؤکدہ اور سنت غیر مؤکدہ، سنت مؤکدہ اس کام کو کہتے ہیں جسے حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ کیا ہو یا کرنے کے لیے فرمایا ہو اور ہمیشہ کیا گیا ہو یعنی بغیر عذر کبھی نہ چھوڑا ہو ایسی سنتوں کو بغیر عذر چھوڑ دینا گناہ ہے اور چھوڑنے کی عادت کر لینا سخت

گناہ ہے اور سنت غیر مؤکدہ اسے کہتے ہیں جسے حضورؐ نے اکثر کیا ہو لیکن کبھی کبھی بغیر عذر چھوڑ بھی دیا ہو، ان سنتوں کے کرنے میں مستحب سے زیادہ ثواب ہے اور چھوڑنے میں گناہ نہیں ان سنتوں کو سنن زوائد بھی کہتے ہیں!

سوال: حرام اور مکروہ تحریمی اور مکروہ تنزیہی سے کیا مراد ہے؟

جواب حرام اس کام کو کہتے ہیں جس کی ممانعت دلیل قطعی سے ثابت ہو اور اس کا کرنے والا فاسق اور عذاب کا مستحق ہو۔ اور اس کا منکر کافر ہو اور مکروہ تحریمی اس کام کو کہتے ہیں جس کی ممانعت دلیل ظنی سے ثابت ہو اس کا منکر کافی نہیں مگر کرنے والا اس کا بھی گنہگار ہوتا ہے۔ مکروہ تنزیہی اس کام کو کہتے ہیں جس کو چھوڑنے میں ثواب اور کرنے میں عذاب تو نہیں لیکن ایک قسم کی برائی ہے!

سوال: مباح کسے کہتے ہیں؟

جواب: مباح اس کام کو کہتے ہیں جس کے کرنے میں ثواب نہ ہو اور نہ کرنے میں گناہ اور عذاب نہ ہو!

سوال: نماز فجر کا وقت بیان کرو؟

جواب: سورج نکلنے سے تخمیناً ڈیڑھ گھنٹہ پہلے مشرق (پورب) کی طرف سے آسمان کے کنارے پر ایک سفیدی ظاہر ہوتی ہے وہ سفیدی زمین سے اٹھ کر اوپر کی طرف ایک ستون کی شکل میں بلند ہوتی ہے، اسے صبح کاذب کہتے ہیں تھوڑی دیر رہ کر یہ سفیدی غائب ہو جاتی ہے اس کے

بعد دوسری سفیدی ظاہر ہوتی ہے جو مشرق کی طرف سے دائیں بائیں جانب کو پھیلتی ہوئی اٹھتی ہے یعنی آسمان کے تمام مشرقی کنارے پر پھیلی ہوئی ہوتی ہے اوپر کی طرف لمبی لمبی نہیں اٹھتی اسے صبح صادق کہتے ہیں اسی صبح صادق کے نکلنے سے پہلے نماز فجر کا وقت شروع ہوتا ہے اور آفتاب نکلنے سے پہلے پہلے تک رہتا ہے، جب آفتاب کا ذرہ سا کنارہ بھی نکل آیا تو فجر کا وقت جاتا رہا!

سوال: فجر کا مستحب وقت کیا ہے؟

جواب: جب اجالا ہو جائے اور اتنا وقت ہو کہ سنت کے موافق اچھی طرح نماز ادا کی جائے اور نماز سے فارغ ہونے کے بعد اتنا وقت باقی رہے کہ اگر یہ نماز کسی وجہ سے درست نہ ہوئی ہو تو سورج نکلنے سے پہلے دوبارہ سنت کے موافق نماز پڑھی جا سکتی ہو ایسے وقت نماز پڑھنا افضل ہے!

سوال: نماز ظہر کا وقت بیان کرو؟

جواب نماز ظہر کا وقت سورج ڈھلنے کے بعد سے شروع ہوتا ہے اور ٹھیک دوپہر کے وقت ہر چیز کا جتنا سایہ ہو اس کے علاوہ جب ہر چیز کا سایہ اس چیز سے دوگنا ہو جائے تو ظہر کا وقت ختم ہو جاتا ہے!

سوال: ظہر کا مستحب وقت کیا ہے؟

جواب: گرمی کے موسم میں اتنی تاخیر کر کے پڑھنا کہ گرمی کی تیزی کم ہو جائے اور جاڑوں کے موسم میں اول وقت پڑھنا مستحب ہے لیکن اس کا خیال رکھنا کہ ظہر کی نماز بہر حال ایک مثل کے اندر پڑھ لی جائے!

سوال: نماز عصر کا وقت بتاؤ؟

جواب: جب ہر چیز کا سایہ اصلی سایہ کے علاوہ دو مثل ہو جائے تو ظہر کا وقت ختم ہو کر عصر کا وقت شروع ہو جاتا ہے اور غروب آفتاب تک رہتا ہے لیکن جب آفتاب بہت نیچا ہو جائے اور دھوپ کمزور اور پیلی پیلی ہو جائے تو اس وقت نماز مکروہ ہوتی ہے اس سے پہلے پہلے عصر کی نماز پڑھ لینی چاہیے!

سوال: نماز مغرب کا وقت بیان کرو؟

جواب: جب آفتاب غروب ہو جائے تو مغرب کا وقت شروع ہوتا ہے اور شفق غروب ہونے تک رہتا ہے!

سوال: شفق کسے کہتے ہیں؟

جواب: آفتاب غروب ہونے کے پچھم کی طرف آسمان پر جو سرخی رہتی ہے اسے شفق احمر (یعنی سرخ شفق) کہتے ہیں پھر سرخی غائب ہونے کے بعد ایک سپیدی باقی رہتی ہے اسے شفق ابیض کہتے ہیں پھر یہ سپیدی بھی غائب ہو جاتی ہے اور تمام آسمان یکساں نظر آتا ہے اس شفق ابیض کے غائب ہونے سے پہلے پہلے تک مغرب کا وقت رہتا ہے!

سوال: مغرب کا مستحب وقت کیا ہے؟

جواب: اول وقت مستحب ہے اور بلا عذر دیر کر کے نماز پڑھنا مکروہ ہے!

سوال: نماز عشاء کا وقت کیا ہے؟

جواب: سفید شفق جاتے رہنے کے بعد سے عشاء کا وقت شروع ہوتا ہے اور صبح

صادق ہونے سے پہلے پہلے تک رہتا ہے!

سوال: عشاء کا مستحب وقت کیا ہے؟

جواب: ایک تہائی رات تک مستحب وقت ہے اس کے بعد آدھی رات تک مباح ہے اس کے بعد مکروہ ہو جاتا ہے!

سوال: نماز وتر کا وقت بتاؤ؟

جواب: نماز وتر کا وقت وہی ہے جو نماز عشاء کا ہے لیکن وتر کی نماز عشاء کی نماز سے پہلے جائز نہیں ہوتی گویا عشاء کی نماز کے بعد اس کا وقت ہوتا ہے!

سوال: وتر کا مستحب وقت کون سا ہے؟

جواب: اگر کسی کو اپنے اوپر بھروسہ ہو کہ اخیر رات میں ضرور جاگ جاؤں گا تو اس کے لیے اخیر رات کو وتر پڑھنا مستحب ہے لیکن اگر جاگنے پر بھروسا نہ ہو تو سونے سے پہلے ہی وتر پڑھ لینا چاہیے!

## نماز کی چھٹی شرط (استقبال قبلہ) کا بیان

سوال: استقبال قبلہ کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: قبلہ کی طرف منہ کرنے کو استقبال قبلہ کہتے ہیں!

سوال: استقبال قبلہ نماز میں شرط ہونے کا کیا مطلب ہے؟

جواب نماز پڑھتے وقت ضرورت ہے کہ نماز پڑھنے والے کا منہ قبلہ کی طرف ہو!

سوال: مسلمانوں کا قبلہ کیا ہے؟

جواب: مسلمانوں کا قبلہ خانہ کعبہ ہے خانہ کعبہ کمرے کی شکل کا ایک گھر جو ملک عرب کے شہر مکہ معظمہ میں واقع ہے خانہ کعبہ کو "کعبۃ اللہ" "بیت اللہ"

'بیت الحرام' بھی کہتے ہیں!

سوال: قبلہ کس طرف ہے؟

جواب: ہندوستان، برما، بنگال اور بہت سے ملکوں میں قبلہ پچھم کی طرف ہے کیونکہ یہ تمام ملک مکہ معظمہ سے مشرق کی طرف واقع ہیں!

سوال: اگر بیمار کا منہ قبلہ کی طرف نہ ہو اور اس میں ہلنے کی بھی طاقت نہ ہو تو کیا کرے؟

جواب: اگر کوئی دوسرا شخص موجود ہو جو بیمار کو قبلہ رخ کر سکتا ہو اور مریض کو زیادہ تکلیف ہونے کا اندیشہ بھی نہ ہو تو اس کا منہ قبلہ کی طرف کر دیا جائے اور اگر دوسرا آدمی نہ ہو یا مریض کو سخت تکلیف ہو تو جس طرف منہ ہو اسی طرف نماز پڑھ لے۔

## نماز کی ساتویں شرط (نیّت) کا بیان

سوال: نیت سے کیا مراد ہے؟

جواب: نیت دل سے ارادہ کرنے کو کہتے ہیں!

سوال: نیت میں کس چیز کا ارادہ کرے؟

جواب: نیت میں خاص اس فرض نماز کا ارادہ کرنا ضروری ہے جو پڑھنا چاہتا ہے مثلاً فجر کی نماز پڑھنی ہے تو یہ ارادہ کرے کہ آج کی نماز فجر پڑھتا ہوں یا قضا نماز ہو تو یوں نیت کرے کہ فلاں دن کی نماز فجر پڑھتا ہوں اور اگر امام کے پیچھے نماز پڑھتا ہو تو اس کی نیت بھی کرنی ضروری ہے!

سوال: نیت کا زبان سے کہنا کیسا ہے؟

جواب: مستحب ہے اگر زبان سے نہ کہے تو نماز میں کچھ نقصان نہیں اور کہہ لے تو اچھا ہے!

سوال: نفل نماز کی نیت کس طرح کرنی چاہیے؟

جواب: نماز نفل کی نیت اتنی ہی کافی ہے کہ نماز نفل پڑھتا ہوں نماز سنت اور تراویح کے لیے بھی اتنی ہی نیت کافی ہے!

## اذان کا بیان

سوال: اذان کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: اذان کے معنیٰ خبر کرنے کے ہیں لیکن شریعت میں خاص نمازوں کے لیے خاص الفاظ سے خبر کرنے کو اذان کہتے ہیں (اذان کے الفاظ تعلیم الاسلام حصہ اول میں لکھے جاچکے ہیں)!

سوال: اذان فرض ہے یا سنت؟

جواب: اذان سنت ہے لیکن چونکہ اذان سے اسلام کی ایک خاص شان ظاہر ہوتی ہے اس لیے اس کی تاکید بہت ہے!

سوال: اذان کن نمازوں کے لیے مسنون ہے؟

جواب: پانچوں فرض نمازوں اور جمعہ کی نماز کے لیے اذان مسنون ہے ان کے علاوہ اور کسی نماز کے لیے اذان مسنون نہیں!

سوال: اذان کس وقت کہنی چاہیے؟

جواب: ہر نماز فرض کی اذان اس کے وقت میں کہنی چاہیے اگر وقت سے پہلے کہہ دی تو وقت آنے پر دوبارہ کہی جائے!

سوال: اذان کا مستحب طریقہ کیا ہے؟
جواب: اذان میں سات باتیں مستحب ہیں، قبلہ کی طرف منہ کر کے کھڑا ہونا، اذان کے کلمات ٹھہر ٹھہر کر کہنا یعنی جلدی نہ کرنا، اذان کہتے وقت دونوں شہادت کی انگلیاں کانوں میں رکھنا، اونچی جگہ پر اذان کہنا، بلند آواز سے اذان کہنا، حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃ کہتے وقت دائیں جانب اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاح کہتے وقت بائیں جانب منہ پھیرنا فجر کی اذان میں حَیَّ عَلَی الْفَلَاح کے بعد اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْم دوبار کہنا!
سوال: اقامت کسے کہتے ہیں؟
جواب: فرض نماز شروع کرتے وقت یہی کلمات جو اذان کے ہیں کہے جاتے ہیں مگر حی علی الفلاح کے بعد اقامت میں قد قامت الصلوۃ دو مرتبہ اذان کے کلموں سے زیادہ کہا جاتا ہے!
سوال: اقامت کہنا کیسا ہے؟
جواب: اقامت بھی فرض نمازوں کے لیے سنت ہے، فرض نمازوں کے علاوہ کسی نماز کے لیے مسنون نہیں!
سوال: کیا اذان اور اقامت مردوں اور عورتوں دونوں کے لیے سنت ہیں؟
جواب: نہیں بلکہ صرف مردوں کے لیے سنت ہے!
سوال: بے وضو اذان اور اقامت کہنا کیسا ہے؟
جواب: اذان بے وضو کہنا جائز ہے مگر اس کی عادت کر لینا برا ہے اور اقامت بے وضو مکروہ ہے!

سوال: اگر کسی وقت کوئی شخص اپنے گھر میں فرض نماز پڑھ لے تو اذان اور اقامت کہے یا نہیں؟

جواب: محلہ کی مسجد کی اذان اور اقامت کافی ہے لیکن کہہ لے تو اچھا ہے!

سوال: مسافر حالت سفر میں اذان واقامت کہے یا نہیں؟

جواب: ہاں حالت سفر میں جب آبادی سے باہر ہو اذان اور اقامت دونوں کہنی چاہئیں لیکن اگر اذان نہ کہے صرف اقامت کہہ لے جب بھی مضائقہ نہیں اور دونوں کو چھوڑ دینا مکروہ ہے!

سوال: اذان ایک شخص کہے اور اقامت دوسرا کہہ دے تو یہ جائز ہے یا نہیں؟

جواب: اگر اذان کہنے والا موجود نہ ہو یا موجود تو ہو مگر دوسرے شخص کے اقامت کہنے سے ناراض نہ ہو تو جائز ہے لیکن اگر اس کو ناخوشی ہو تو مکروہ ہے!

سوال: اذان کے بعد کتنی دیر ٹھہر کر اقامت کہنی چاہیے؟

جواب: مغرب کی اذان کے سوا اور سب وقتوں میں اتنی دیر ٹھہرنا چاہیے کہ جو لوگ کھانے پینے میں مشغول ہوں یا پاخانہ پیشاب کر رہے ہوں وہ فارغ ہو کر نماز میں شریک ہو سکیں اور مغرب کی اذان کے بعد بقدر تین آیتیں پڑھنے کے ٹھہر کر تکبیر کہے!

سوال: اذان اور اقامت کی اجابت کسے کہتے ہیں اور اس کا کیا حکم ہے؟

جواب: اذان اور اقامت دونوں کی اجابت مستحب ہے اور اجابت سے مراد یہ ہے کہ سننے والے بھی وہی کلمہ کہتے ہیں جو مؤذن یا مُکَبِّر کہتا ہے مگر حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ اور حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ سن کر لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا

بِاللّٰہِ کہنا چاہیے اور فجر کی اذان میں اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْم سن کر صَدَقْتَ وَبَرَرْتَ کہنا چاہیے اور تکبیر میں قَدْقَامَتِ الصَّلٰوۃ سن کر اَقَامَھَا اللّٰہُ وَاَدَامَھَا کہنا چاہیے!

سوال: اذان کے بعد کیا دعا پڑھنی چاہیے؟

جواب: اذان کے بعد یہ دعا پڑھے: اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّآمَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَآئِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَ نِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا نِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ اِنَّکَ لَاتُخْلِفُ الْمِیْعَادَ.

## نماز کے ارکان کا بیان

سوال: ارکان نماز کسے کہتے ہیں؟

جواب: ارکان نماز ان چیزوں کو کہتے ہیں جو نماز کے اندر فرض ہیں، ارکان رکن کی جمع ہے رکن کے معنی فرض اور ارکان کے معنی فرائض ہیں!

سوال: نماز کے اندر فرض کتنے ہیں؟

جواب: چھ چیزیں فرض ہیں، اول تکبیر تحریمہ کہنا، دوسرے قیام (کھڑا ہونا) تیسرے قرأت (یعنی قرآن مجید پڑھنا) چوتھے رکوع کرنا، پانچویں دونوں سجدے چھٹے قعدہ اخیرہ یعنی نماز کے اخیر میں التحیات پڑھنے کی مقدار بیٹھنا، مگر تکبیر تحریمہ شرط ہے رکن نہیں!

سوال: تکبیر تحریمہ شرط ہے تو اسے پہلے سات شرطوں کے ساتھ کیوں بیان نہیں کیا؟

جواب: چونکہ تکبیر تحریمہ اور نماز کے ارکان میں کوئی فاصلہ نہیں ہے اور اسی سے

نماز شروع ہوتی ہے اس لیے تکبیر تحریمہ کو ارکان نماز کے ساتھ بیان کرنا مناسب معلوم ہوا۔

## تکبیر تحریمہ کا بیان

سوال: تکبیر تحریمہ سے کیا مراد ہے؟

جواب: نیت باندھتے وقت اللہ اکبر کہتے ہیں اس تکبیر کے کہنے سے نماز شروع ہو جاتی ہے اور جو باتیں کہ نماز کے خلاف ہیں وہ حرام ہو جاتی ہیں اس لیے اسے تکبیر تحریمہ کہتے ہیں!

سوال: فرض نماز کی تکبیر تحریمہ جھکے جھکے کہی تو جائز ہوئی یا نہیں؟

جواب: نہیں، کیونکہ تحریمہ کے وقت فرض اور واجب نمازوں میں جبکہ کوئی عذر نہ ہو سیدھا کھڑا ہونا شرط ہے!

## نماز کے پہلے رکن یعنی قیام کا بیان

سوال: قیام سے کیا مراد ہے؟

جواب: قیام کھڑے ہونے کو کہتے ہیں اور کھڑے ہونے سے ایسا سیدھا کھڑا ہونا مراد ہے کہ گھٹنوں تک ہاتھ نہ پہنچ سکے!

سوال: قیام کس قدر اور کس نماز میں فرض ہے؟

جواب: فرض اور واجب نمازوں میں اتنا کھڑا ہونا فرض ہے جس میں بقدر فرض قرأت پڑھی جا سکے!

سوال: اگر کھڑے ہونے کی طاقت نہ ہو تو کیا کرے؟

جواب: بیماری یا زخم یا دشمن کے خوف یا ایسے ہی کسی قوی عذر سے کھڑا نہ ہو سکے تو بیٹھ کر فرض اور واجب نمازیں پڑھنا جائز ہے!

سوال: نفل نماز میں قیام کا کیا حکم ہے؟

جواب: نفل نماز میں قیام فرض نہیں بلا عذر بھی بیٹھ کر نفل نماز پڑھنا جائز ہے لیکن بلا عذر بیٹھ کر نفل نماز پڑھنے میں آدھا ثواب ملتا ہے!

## نماز کے دوسرے رکن قرأت کا بیان

سوال: قرأت سے کیا مراد ہے؟

جواب: قرأت قرآن مجید پڑھنے کو کہتے ہیں!

سوال: نماز میں کتنا قرآن مجید پڑھنا ضروری ہے؟

جواب: کم از کم ایک آیت پڑھنا فرض ہے اور سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے اور فرض کی پہلی دو رکعتوں اور نماز وتر اور سنت اور نفل کی تمام رکعتوں میں سورۂ فاتحہ کے بعد کوئی اور سورت یا بڑی یا ایک آیت یا چھوٹی تین آیتیں پڑھنا بھی واجب ہے!

سوال: کیا سورۂ فاتحہ تمام نمازوں کی ہر رکعت میں پڑھنا واجب ہے؟

جواب: فرض نماز کی تیسری رکعت اور چوتھی رکعت کے علاوہ ہر نماز کی (خواہ وہ فرض نماز ہو یا واجب یا سنت یا نفل) ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے!

سوال: اگر کسی کو ایک آیت بھی یاد نہ ہو تو کیا کرے؟

جواب: سبحان اللہ یا الحمد للہ بجائے قرأت کے پڑھ لے اور جلد سے جلد اس پر قرآن مجید سیکھنا اور یاد کرنا فرض ہے قرأت فرض کی مقدار یاد کر لینا

فرض اور واجب کی مقدار واجب ہے اور نہ سیکھنے میں سخت گنہگار ہوگا!

سوال: قرآن مجید کس نماز میں زور سے پڑھنا چاہیے؟

جواب: امام پر واجب ہے کہ نماز مغرب اور عشاء کی پہلی دو رکعتوں میں اور فجر اور جمعہ اور عیدین کی نمازوں اور رمضان المبارک کے مہینے میں تراویح اور وتر کی نمازوں میں آواز سے پڑھے!

سوال: کن نمازوں میں قرأت آہستہ کرنی چاہیے؟

جواب: نماز ظہر اور نماز عصر میں امام اور منفرد سب کو اور نماز وتر میں منفرد کو قرأت آہستہ کرنی چاہیے!

سوال: زور سے پڑھنے کی کیا مقدار ہے؟

جواب: زور سے پڑھنے کا ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ اپنی آواز پاس والے شخص کے کان میں پہنچ سکے اور آہستہ پڑھنے کا ادنیٰ درجہ یہ ہے کہ اپنی آواز اپنے کان میں پہنچ سکے!

سوال: جن نمازوں میں آواز سے قرأت کی جاتی ہے انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب: انہیں جہری نمازیں کہتے ہیں کیونکہ جہر کے معنیٰ زور سے پڑھنے کے ہیں!

سوال: جن نمازوں میں آہستہ قرأت کی جاتی ہے انہیں کیا کہتے ہیں؟

جواب: انہیں سرّی نماز کہتے ہیں کیونکہ سرّ کے معنیٰ آہستہ پڑھنے کے ہیں!

سوال: اگر کوئی شخص زبان سے الفاظ نہ کہے صرف خیال میں پڑھ جائے تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: صرف خیال دوڑا لینے سے نماز نہ ہوگی بلکہ زبان سے پڑھنا ضروری ہے!

# نماز کے تیسرے رُکن (رکوع) اور چوتھے رکن (سجدے) کا بیان

سوال: رکوع کی ادنیٰ مقدار کیا ہے؟

جواب: رکوع کی ادنیٰ مقدار اس قدر جھکنا ہے کہ ہاتھ گھٹنوں تک پہنچ جائیں!

سوال: رکوع کا مسنون طریقہ کیا ہے؟

جواب: اس قدر جھکنا کہ سر اور کمر برابر رہے اور ہاتھ پسلیوں سے جدا رہیں اور گھٹنوں کو دونوں ہاتھوں سے پکڑ لیا جائے!

سوال: اگر بڑھاپے کی وجہ سے اس قدر کمر جھک جائے یا کوئی اتنا کبڑا ہو کہ رکوع کی شکل ہو جائے تو رکوع کس طرح کرے؟

جواب: سر سے اشارہ کر لے یعنی صرف سر کو ذرا جھکا دینے سے اس کا رکوع ادا ہو جائے گا!

سوال: سجدے سے کیا مراد ہے؟

جواب: زمین پر پیشانی رکھنے کو سجدہ کہتے ہیں!

سوال: اگر صرف ناک یا پیشانی پر سجدہ کرے تو سجدہ ادا ہوگا یا نہیں؟

جواب: اگر کسی عذر سے ایسا کرے تو جائز ہے اور بلا عذر صرف پیشانی پر سجدہ کیا تو سجدہ تو ہو جائے گا لیکن مکروہ ہے اور بلا عذر صرف ناک پر سجدہ کرنے سے سجدہ ادا بھی نہ ہوگا!

سوال: ہر رکعت میں ایک سجدہ فرض ہے یا دونوں؟

جواب: دونوں سجدے فرض ہیں!

سوال: اگر پیشانی اور ناک دونوں پر زخم ہو تو کیا کرے؟

جواب: سجدے کا اشارہ سر سے کر لینا ایسے شخص کے لیے کافی ہے!

سوال: پہلے سجدے کے بعد کس قدر ٹھہر کر دوسرا سجدہ کرے؟

جواب: اچھی طرح بیٹھ جائے پھر دوسرا سجدہ کرے!

سوال: عیدین یا جمعہ یا اور کسی بڑی جماعت میں لوگوں کی کثرت کی وجہ سے جگہ تنگ ہو گئی اور پیچھے والے شخص نے اپنے آگے والے کی پیٹھ پر سجدہ کر لیا تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: جائز ہے!

## نماز کے پانچویں رکن (قعدۂ اخیرہ) کا بیان

سوال: قعدۂ اخیرہ کی کتنی مقدار فرض ہے؟

جواب: التحیات کے آخری الفاظ عَبْدُهٗ وَ رَسُوْلُهٗ تک پڑھنے کی مقدار بیٹھنا فرض ہے۔

سوال: قعدہ اخیرہ کن کن نمازوں میں فرض ہے!

جواب: تمام نمازوں میں فرض ہے خواہ فرض ہو یا واجب' سنت ہوں یا نفل قعدۂ اخیرہ فرض ہے!

## واجبات نماز کا بیان

سوال: واجبات نماز سے کیا مراد ہے؟

جواب: واجبات نماز ان چیزوں کو کہتے ہیں جن کا نماز میں ادا کرنا ضروری ہے اگر ان میں سے کوئی چیز بھولے سے چھوٹ جائے تو سجدہ سہو کر لینے سے

نماز درست ہو جاتی ہے اور بھولے سے چھوٹنے کے بعد سجدۂ سہو نہ کیا جائے یا قصداً کوئی چیز چھوڑ دی جائے تو نماز کا لوٹانا واجب ہوتا ہے!

سوال: واجبات نماز کتنے ہیں؟

جواب: واجبات نماز چودہ ہیں:

(۱) فرض نمازوں کی پہلی دو رکعتوں کو قرأت کے لیے مقرر کرنا (۲) فرض نمازوں کی تیسری اور چوتھی رکعت کے علاوہ تمام نمازوں کی ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ پڑھنا (۳) فرض نمازوں کی پہلی دو رکعتوں میں اور واجب اور سنت اور نفل نمازوں کی تمام رکعتوں میں سورۂ فاتحہ کے بعد کوئی سورۃ یا بڑی ایک آیت یا چھوٹی تین آیتیں پڑھنا (۴) سورۂ فاتحہ کو سورۃ سے پہلے پڑھنا (۵) قرأت اور رکوع میں اور سجدوں اور رکعتوں میں ترتیب قائم رکھنا (۶) قومہ کرنا یعنی رکوع سے اٹھ کر سیدھا کھڑا ہونا (۷) جلسہ یعنی دونوں سجدوں کے درمیان میں سیدھا بیٹھ جانا (۸) تعدیل ارکان یعنی رکوع سجدہ وغیرہ کو اطمینان سے اچھی طرح ادا کرنا (۹) قعدۂ اولیٰ یعنی تین اور چار رکعت والی نماز میں دو رکعتوں کے بعد تشہد کی مقدار بیٹھنا (۱۰) دونوں قعدوں میں تشہد پڑھنا (۱۱) امام کو نماز فجر، مغرب، عشاء، جمعہ، عیدین، تراویح اور رمضان شریف کے وتروں میں آواز سے قرأت کرنا اور ظہر، عصر وغیرہ نمازوں میں آہستہ پڑھنا (۱۲) لفظ سلام کے ساتھ نماز سے علیحدہ ہونا (۱۳) نماز وتر میں قنوت کے لیے تکبیر کہنا اور دعائے قنوت پڑھنا (۱۴) دونوں عیدوں کی نماز میں زائد تکبیریں کہنا۔

# نماز کی سنتوں کا بیان

سوال: نماز کی سنتوں سے کیا مراد ہے؟

جواب: جو چیزیں نماز میں حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہوئی ہیں لیکن ان کی تاکید فرض ہے اور واجب کے برابر ثابت نہیں ہوئی انہیں سنت کہتے ہیں ان چیزوں میں سے کوئی چیز اگر بھولے سے چھوٹ جائے تو نہ نماز ٹوٹتی ہے نہ سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے نہ گناہ ہوتا ہے اور قصداً چھوڑ دینے سے نماز تو نہیں ٹوٹتی اور نہ سجدۂ سہو واجب ہوتا ہے لیکن چھوڑنے والا ملامت کا مستحق ہوتا ہے۔

سوال: نماز میں کتنی سنتیں ہیں؟

جواب: نماز میں اکیس سنتیں ہیں (۱) تکبیر تحریمہ کہنے سے پہلے دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھانا (۲) دونوں ہاتھوں کی انگلیاں اپنے حال پر کھلی اور قبلہ رخ رکھنا (۳) تکبیر کہتے وقت سر کو نہ جھکانا (۴) امام کو تکبیر تحریمہ اور ایک رکن سے دوسرے میں جانے کی تمام تکبیریں بقدر حاجت بلند آواز سے کہنا (۵) سیدھے ہاتھ کو بائیں ہاتھ پر ناف کے نیچے باندھنا (۶) ثنا پڑھنا (۷) تعوذ یعنی اعوذ باللہ الخ پڑھنا (۸) بسم اللہ الخ پڑھنا (۹) فرض نماز کی تیسری اور چوتھی رکعت میں صرف سورۂ فاتحہ پڑھنا (۱۰) آمین کہنا (۱۱) ثنا اور تعوذ اور بسم اللہ اور آمین سب کو آہستہ پڑھنا (۱۲) سنت کے موافق قرأت کرنا یعنی جس جس نماز میں جس قدر قرآن مجید پڑھنا سنت ہے اس کے موافق پڑھنا (۱۳) رکوع اور

سجدے میں تین تین بار تسبیح پڑھنا (۱۴) رکوع میں سر اور پیٹھ کو ایک سیدھ میں برابر رکھنا اور دونوں ہاتھوں کی کھلی انگلیوں سے گھٹنوں کو پکڑ لینا (۱۵) قومہ میں امام کو سمع اللہ لمن حمدہ اور مقتدی کو ربنا لک الحمد کہنا اور منفرد کو تسمیع اور تحمید دونوں کہنا (۱۶) سجدے میں جاتے وقت پہلے دونوں گھٹنے پھر دونوں ہاتھ پھر پیشانی رکھنا (۱۷) جلسہ اور قعدہ میں بایاں پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھنا اور سیدھے پاؤں کو اس طرح کھڑا رکھنا کہ اس کی انگلیوں کے سرے قبلے کی طرف رہیں اور دونوں ہاتھ رانوں پر رکھنا (۱۸) تشہد میں اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ پر کلمہ کی انگلی سے اشارہ کرنا (۱۹) قعدۂ اخیرہ میں تشہد کے بعد درود پڑھنا (۲۰) درود کے بعد دعا پڑھنا (۲۱) پہلے دائیں طرف پھر بائیں طرف سلام پھیرنا۔

## نماز کے مستحبات کا بیان

سوال: نماز میں کتنی چیزیں مستحب ہیں؟

جواب: نماز میں پانچ چیزیں مستحب ہیں (۱) تکبیر تحریمہ کہتے وقت آستینوں سے دونوں ہتھیلیاں نکال لینا (۲) رکوع سجدہ میں منفرد کو تین مرتبہ سے زیادہ تسبیح کہنا (۳) قیام کی حالت میں سجدہ کی جگہ پر اور رکوع میں قدموں کی پیٹھ اور جلسہ اور قعدہ میں اپنی گود پر اور سلام کے وقت اپنے کندھوں پر نظر رکھنا (۴) کھانسی کو اپنی طاقت بھر نہ آنے دینا (۵) جمائی میں منہ بند رکھنا اور کھل جائے تو قیام کی حالت میں سیدھے ہاتھ اور باقی حالتوں میں بائیں ہاتھ کی پشت سے منہ چھپا لینا۔

# نماز پڑھنے کی پوری ترکیب

جب نماز پڑھنے کا ارادہ کرو تو پہلے اپنا بدن حدثِ اکبر اور حدثِ اصغر اور ظاہری ناپاکی سے پاک کرلو اور پاک کپڑے پہن کر پاک جگہ پر قبلے کی طرف منہ کرکے اس طرح کھڑے ہو کہ دونوں قدموں کے درمیان چار انگل یا اس کے قریب قریب فاصلہ رہے، پھر جو نماز پڑھنی ہے اس کی نیت دل سے کرو مثلاً یہ کہ فجر کی نماز فرض خدا کے واسطے پڑھتا ہوں اور زبان سے بھی کہہ لو تو اچھا ہے پھر دونوں ہاتھ کانوں تک اٹھاؤ ہاتھوں کی ہتھیلیاں اور انگلیاں قبلہ رخ رہیں اور انگوٹھے کانوں کی لو کے مقابل ہوں اور انگلیاں کھلی کھلی رہیں اس وقت اللہ اکبر کہہ کر دونوں ہاتھ ناف کے نیچے باندھ لو سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی بائیں ہاتھ کی ہتھیلی کی پشت پر رہے اور انگوٹھے اور چھنگلیا سے حلقے کے طور پر گٹے کو پکڑ لو اور باقی تین انگلیاں کلائی پر رہیں اور نظر سجدہ کی جگہ پر رہے ہاتھ باندھ کر آہستہ آہستہ ثنا پڑھو، پھر تعوذ، پھر تسمیہ پڑھ کر سورہ فاتحہ پڑھو جب سورہ فاتحہ ختم کرلو تو آہستہ سے آمین کہو، پھر کوئی سورہ یا کوئی بڑی ایک آیت یا چھوٹی تین آیتیں پڑھو (لیکن اگر تم امام کے پیچھے نماز پڑھ رہے ہو تو صرف ثنا پڑھ کر خاموش کھڑے رہو تعوذ اور تسمیہ سورہ فاتحہ اور سورۃ کچھ نہ پڑھو) قرأت صاف صاف اور صحیح صحیح پڑھو جلدی نہ کرو، پھر اللہ اکبر کہتے ہوئے رکوع میں جاؤ انگلیوں کو کھول کر ان سے گھٹنوں کو پکڑلو پیٹھ کو ایسا سیدھا کرلو کہ اگر اس پر پانی کا پیالہ رکھ دیا جائے تو ٹھیک رکھا رہے سر کو پیٹھ کی سیدھ میں رکھو نہ اونچا کرو نہ نیچا رکھو، ہاتھ پسلیوں سے علیحدہ رہیں اور پنڈلیاں سیدھی کھڑی رہیں، پھر رکوع کی

تسبیح تین مرتبہ یا پانچ مرتبہ پڑھو پھر تسمیع کہتے ہوئے سیدھے کھڑے ہو جاؤ، تحمید بھی پڑھ لو (امام صرف تسمیع پڑھے اور مقتدی صرف تحمید پڑھیں اور منفرد تسمیع و تحمید دونوں پڑھے، پھر تکبیر کہتے ہوئے سجدے میں جاؤ پہلے دونوں گھٹنے پھر دونوں ہاتھ پھر ناک پھر پیشانی رکھو چہرہ دونوں ہتھیلیوں کے درمیان اور انگوٹھے کان کے مقابل رہیں، ہاتھوں کی انگلیاں ملی رکھو تا کہ سب کے سرے قبلہ کی طرف رہیں کہنیاں پسلیوں سے اور پیٹ رانوں سے علیحدہ رہے کہنیاں زمین پر نہ بچھاؤ، سجدے میں تین یا پانچ مرتبہ سجدے کی تسبیح کہو پھر پہلے پیشانی پھر ناک پھر ہاتھ اٹھا کر تکبیر کہتے ہوئے اٹھو اور سیدھے بیٹھ جاؤ پھر تکبیر کہہ کر دوسرا سجدہ کرو، پھر تکبیر کہتے ہوئے اٹھو اٹھنے میں پہلے پیشانی پھر ناک پھر ہاتھ پھر گھٹنے اٹھا کر پنجوں کے بل سیدھے کھڑے ہو جاؤ اور کھڑے ہو ہاتھ باندھ لو اور بسم اللہ اور سورۂ فاتحہ اور کوئی سورۃ پڑھو (امام کے پیچھے ہو تو کچھ نہ پڑھو خاموش کھڑے رہو) پھر اسی قاعدے سے رکوع، قومہ، سجدہ، جلسہ، دوسرا سجدہ کرو دوسرے سجدے سے اٹھ کر بایاں پاؤں بچھا کر اس پر بیٹھ جاؤ سیدھا پاؤں کھڑا رکھو دونوں پاؤں کی انگلیوں کے سرے قبلے کی طرف رہیں اور دونوں ہاتھ رانوں پر رکھو اور التحیات پڑھو جب اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ پر پہنچو تو سیدھے ہاتھ کے انگوٹھے اور بیچ کی انگلی سے حلقہ باندھ لو اور چھنگلیا اور اس کے پاس والی انگلی کو بند کر لو اور کلمہ کی انگلی اٹھا کر اشارہ کرو لَا اِلٰہَ پر انگلی اٹھاؤ اور اِلَّا اللہ پر جھکا دو اور اسی طرح اخیر تک حلقہ باندھے رکھو، تشہد ختم کر کے اگر دو رکعت والی نماز ہے تو درود شریف پڑھو، اس کے بعد دعا پڑھو پھر پہلے دائیں طرف پھر بائیں طرف

سلام پھیرو دائیں طرف سلام پھیرتے وقت دائیں طرف منہ پھیرو اور بائیں طرف سلام میں بائیں طرف منہ پھیرو دائیں سلام میں دائیں طرف کے فرشتوں اور نمازیوں کی نیت کرو اور بائیں سلام میں بائیں طرف کے فرشتوں اور نمازیوں کی نیت کرو اور جس طرف امام ہو اس طرف کے سلام میں امام کی بھی نیت کرو اور امام دونوں سلاموں میں مقتدیوں کی نیت کرے اور اگر تین یا چار رکعت والی نماز ہے تو تشہد کے بعد درود نہ پڑھو بلکہ تکبیر کہتے ہوئے کھڑے ہو جاؤ اور تیسری اور چوتھی رکعت اگر نماز فرض ہے تو اس کے قاعدہ سے اور واجب یا سنت یا نفل ہے تو اس کے قاعدہ سے پوری کر کے سلام پھیر دو۔ سلام کے بعد اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اور اَللّٰھُمَّ اَعِنِّیْ عَلٰی ذِکْرِکَ وَشُکْرِکَ وَحُسْنِ عِبَادَتِکَ پڑھو۔ اور یہ دعا بھی مسنون ہے

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ لَهُ الْمُلْکُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۔ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَآ اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا یَنْفَعُ ذَاالْجَدِّ مِنْکَ الْجَدُّ

تعلیم الاسلام کا تیسرا حصہ تمام ہوا

مسلمان بچوں کی مذہبی تعلیم کے لئے

سلسلہ

# تعلیمُ الاسلام

## حصّہ چہارم

مؤلّفہٗ

حضرت مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ

# فہرست مضامین تعلیم الاسلام چوتھا حصہ (۴)

# تعلیم الاسلام حصہ (۴) کا پہلا شعبہ
# تعلیم الایمان یا اسلامی عقائد

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## توحید

سوال: لفظ اللہ کے کیا معنی ہیں؟

جواب: اللہ اس ذات (خدا تعالیٰ) کا نام ہے جو واجب الوجود ہے اور تمام صفات کمالیہ اس میں موجود ہیں!

سوال: واجب الوجود کے کیا معنی ہیں؟

جواب: واجب الوجود ایسی ہستی کو کہتے ہیں یا ایسی موجود شے کو کہتے ہیں جس کا وجود (موجود ہونا) واجب یعنی ضروری ہو اور اس کا عدم (نیستی) محال ہو! جو واجب الوجود ہوگا وہ ہمیشہ سے ہوگا اور ہمیشہ رہے گا نہ اس کی ابتدا ہوگی نہ انتہا، اور کسی وقت اس کی نیستی نہ ہو سکے گی اور وہ خود بخود موجود ہوگا کیونکہ جو چیز کسی دوسرے کے پیدا کرنے سے پیدا ہو اور وجود میں آئے وہ واجب الوجود نہیں ہو سکتی پس اسلامی تعلیم کے مطابق اللہ تعالیٰ واجب الوجود ہے اس کے سوا عالم کی کوئی چیز واجب الوجود نہیں!

سوال: صفات کمالیہ کے کیا معنی ہیں؟

جواب: خدا تعالیٰ چونکہ واجب الوجود ہے اور واجب الوجود کا اپنی ذات میں کامل ہونا ضروری ہے تو اس کمال ذاتی کے لیے جن صفتوں کا اس میں ہونا ضروری ہے وہ سب اس کے لیے ثابت ہیں انہیں صفتوں کو صفات

کمالیہ کہتے ہیں!

سوال: جو چیز ہمیشہ سے ہو اور ہمیشہ رہے اسے کیا کہتے ہیں؟

جواب: ایسی شے کو قدیم کہتے ہیں!

سوال: خدا تعالیٰ کے سوا اور کیا چیزیں قدیم ہیں؟

جواب: خدا تعالیٰ اور اس کی تمام صفات قدیم ہیں ان کے سوا اور کوئی چیز قدیم نہیں!

سوال: جب خدا تعالیٰ کے سوا اور کوئی چیز ہمیشہ سے موجود نہیں تھی تو خدا تعالیٰ نے آسمان وزمین اور تمام چیزیں کیسے بنائیں؟

جواب: خدا تعالیٰ نے تمام عالم کو اپنے حکم اور اپنی قدرت سے پیدا کر دیا، اسے عالم کے بنانے اور آسمان وزمین پیدا کرنے کے لیے کسی چیز کی حاجت نہیں تھی کیونکہ اگر خدا تعالیٰ بھی عالم کو پیدا کرنے میں کسی چیز کا محتاج ہوتا تو وہ واجب الوجود نہیں ہو سکتا!

یاد رکھو کہ خدا تعالیٰ واجب الوجود ہے اور واجب الوجود اپنے کسی کام میں دوسرے شخص یا دوسری چیز کا محتاج نہیں ہوتا!

سوال: خدا تعالیٰ کی صفات کمالیہ کیا کیا ہیں؟

جواب: وحدت، قِدَم، وجوبِ وجود، حیوٰۃ، قدرت، علم، ارادہ، سمع، بصر، کلام، خلق، تکوین وغیرہا!

سوال: صفت وحدت کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: وحدت کے معنیٰ ایک ہونا، یہ خدا تعالیٰ کی صفت ہے کہ وہ اپنی ذات میں بھی ایک ہے اور صفات میں بھی یکتا ہے اور توحید کے معنیٰ خدا کو ایک سمجھنا یا اس کے ایک ہونے کا یقین اور اقرار کرنا!

سوال: صفت قِدَم اور وجوب وجود کے کیا معنی ہیں؟

جواب: قدم کے معنی قدیم ہونا یعنی ہمیشہ سے ہونا اور ہمیشہ رہنا اور وجوب وجود کے معنی واجب الوجود ہونا، واجب الوجود کے معنی تم شروع میں پڑھ چکے ہو!

سوال: اَزَلی اَبَدی کے کیا معنی ہیں؟

جواب جس چیز کی ابتدا نہ ہو یعنی ہمیشہ سے ہو اسے اَزَلی کہتے ہیں اور جس چیز کی انتہا نہ ہو یعنی ہمیشہ رہے اسے اَبَدی کہتے ہیں پس خدا تعالیٰ اَزَلی بھی ہے اور اَبَدی بھی ہے اور یہی معنی قدیم ہونے کے ہیں۔

سوال: حیٰوۃ کے کیا معنی ہیں؟

جواب: حیٰوۃ کے معنی زندگی کے ہیں یعنی خدا تعالیٰ زندہ ہے زندگی کی صفت اس کے لیے ثابت ہے!

سوال: صفت قدرت کے کیا معنی ہیں؟

جواب: قدرت کے معنی طاقت کے ہیں یعنی عالم کو پیدا کرنے اور قائم رکھنے اور پھر فنا کرنے اور پھر موجود کرنے کی قدرت (طاقت) رکھتا ہے!

سوال: صفت علم کے کیا معنی ہیں؟

جواب: علم کے معنی ہیں جاننا یعنی خدا تعالیٰ تمام چیزوں کا عالم (جاننے والا) ہے اس کے علم سے کوئی چیز چھوٹی ہو یا بڑی نکلی ہوئی نہیں، ذرہ ذرہ کا اسے علم ہے ہر چیز کو اس کے وجود سے پہلے اور معدوم ہونے کے بعد بھی جانتا ہے، اندھیری رات میں کالی چیونٹی کے چلنے میں اس کے پاؤں کی حرکت کو بخوبی جانتا اور دیکھتا ہے، انسان کے دل میں جو خیالات آتے ہیں وہ خدا کے علم میں سب روشن ہیں، علم غیب خاص خدا تعالیٰ کی صفت ہے!

سوال: ارادہ کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: ارادہ کے معنیٰ اپنے اختیار سے کام کرنا، یعنی خدا تعالیٰ جس چیز کو چاہتا ہے اپنے اختیار سے پیدا کرتا ہے اور جس کو چاہتا اپنے اختیار سے معدوم (نیست) کرتا ہے دنیا کی تمام باتیں اس کے اختیار اور ارادے سے ہوتی ہیں، عالم کی کوئی چیز اس کے اختیار اور ارادے سے باہر نہیں وہ کسی کام میں مجبور نہیں ہے!

سوال: صفت سمع اور بصر سے کیا مراد ہے؟

جواب: سمع کے معنی سننا اور بصر کے معنیٰ دیکھنا یعنی خدا تعالیٰ ہر بات کو سنتا اور ہر چیز کو دیکھتا ہے لیکن مخلوق کی طرح اس کے کان نہیں ہیں اور نہ مخلوق کی طرح اس کی آنکھیں ہیں نہ اس کے کانوں اور آنکھوں کی کوئی شکل اور صورت ہے، ہلکی سے ہلکی آواز سنتا ہے اور چھوٹی سی چھوٹی چیز کو دیکھتا ہے اس کے سننے اور دیکھنے میں نزدیک دور، اندھیرے اجالے کا کوئی فرق نہیں!

سوال: صفت کلام کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: کلام کے معنیٰ "بولنا' بات کرنا" ہیں خدا تعالیٰ کے لیے یہ صفت بھی ثابت ہے لیکن اس کے لیے مخلوق جیسی زبان نہیں ہے!

سوال: اگر خدا تعالیٰ کی زبان نہیں تو وہ باتیں کیسے کرتا ہے؟

جواب: مخلوق بغیر زبان کے بات نہیں کر سکتی کیونکہ مخلوق اپنے تمام کاموں میں اسباب اور آلات کی محتاج ہے لیکن خدا تعالیٰ جو اپنے کسی کام میں کسی چیز کا محتاج نہیں وہ کلام کرنے میں بھی زبان کا محتاج نہیں اگر وہ بھی باتیں کرنے کے لیے زبان کا محتاج ہو تو وہ خدا اور واجب الوجود نہیں ہو سکتا!

سوال: صفت خلق اور تکوین کے کیا معنی ہیں؟

جواب: خلق کے معنی پیدا کرنا اور تکوین کے معنی وجود میں لانا خدا تعالیٰ کے لیے یہ صفت بھی ثابت ہے وہی تمام عالم کا خالق (پیدا کرنے والا) مُکَوِّنْ (وجود میں لانے والا) ہے!

سوال: ان صفات کے علاوہ خدا تعالیٰ کی اور صفتیں بھی ہیں یا نہیں؟

جواب: ہاں خدا تعالیٰ کی اور بھی بہت سی صفتیں ہیں۔ جیسے مارنا' زندہ کرنا' رزق دینا' عزت دینا' ذلت دینا وغیرہ اور خدا تعالیٰ کی تمام صفتیں ازلی ابدی اور قدیم ہیں ان میں کمی بیشی تغیر تبدل نہیں ہوسکتا!

## خدا تعالیٰ کی کتابیں

سوال: اسلامی عقائد میں بتایا گیا ہے کہ قرآن مجید تئیس برس میں اترا اور قرآن مجید میں خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْآنُ (بقرہ ع ۲۳) یعنی رمضان کا مہینہ وہ مہینہ ہے جس میں قرآن مجید نازل کیا گیا، اس سے معلوم ہوا کہ قرآن مجید رمضان کے مہینے میں اترا۔

اور قرآن مجید میں دوسری جگہ فرمایا اِنَّآ اَنْزَلْنَاهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ یعنی ہم نے اس (قرآن مجید) کو شب قدر میں اتارا، اس سے معلوم ہوا کہ قرآن مجید شب قدر میں اترا، یہ تینوں باتیں آپس میں ایک دوسرے کی مخالف ہیں ان میں سے کون سی بات صحیح ہے؟

جواب: تینوں باتیں صحیح ہیں، بات یہ ہے کہ قرآن مجید کے نزول دو ہیں، اوّل یہ کہ پہلے تمام قرآن مجید ایک ہی مرتبہ لوح محفوظ سے آسمان دنیا (پہلے آسمان) پر نازل کیا گیا دوسرا نزول یہ کہ وقتاً فوقتاً ضرورتوں کے لحاظ

سے تھوڑا تھوڑا دنیا میں اترا، پس قرآن مجید کی ان دونوں آیتوں میں نزول سے پہلا نزول مراد ہے کہ رمضان شریف کے مہینے کی ایک رات میں (جو شب قدر تھی) لوح محفوظ سے آسمان دنیا پر نازل ہو گیا اور تیئیس برس میں نازل ہونے سے دوسرا نزول مراد ہے کہ آسمان دنیا سے حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر تیئیس سال میں نازل ہوا پس یہ تینوں باتیں آپس میں مخالف نہیں بلکہ تینوں صحیح ہیں!

سوال: قرآن مجید کے نزول کی ابتداء کہاں ہوئی یعنی کس جگہ قرآن مجید اترنا شروع ہوا؟

جواب: مکہ معظمہ میں ایک پہاڑ ہے جس کا نام حرا ہے اس میں ایک غار تھا۔ حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس غار میں خدا تعالیٰ کی عبادت کرنے کے لیے تشریف لے جاتے تھے اور کئی کئی روز تک اس میں رہتے تھے جب کھانا ختم ہو جاتا تھا تو مکان پر تشریف لا کر پھر کئی روز کا سامان لے جاتے اور تنہائی میں خدا تعالیٰ کی عبادت کرتے رہتے اس غار حرا میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر قرآن مجید اترنا شروع ہوا تھا!

سوال: قرآن مجید کے نزول کی ابتدا کیسے ہوئی؟

جواب: حضور اسی غار حرا میں تشریف رکھتے تھے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور آپ کے سامنے ظاہر ہو کر آپ سے فرمایا کہ اِقْرَاْ یہ لفظ سورۃ علق کا پہلا لفظ ہے اور اس کے معنی ہیں "پڑھ" آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں اسی طرح تین بار ہوا پھر جبرئیل علیہ السلام نے یہ آیتیں پڑھیں اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّکَ الَّذِیْ خَلَقَ

o خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ o اِقْرَأْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ o الَّذِىْ عَلَّمَ بِالْقَلَمِ o عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ o (عَلَق) اوران سے سن کر حضور نے بھی پڑھ لیں پس یہ آیتیں قرآن مجید میں سب سے پہلے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی ہیں!

سوال: اگر قرآن مجید کے نزول کی ابتدا سورۂ علق کی ان ابتدائی آیتوں سے ہوئی ہے تو کیا قرآن شریف جس ترتیب سے اب موجود ہے اس ترتیب سے نازل نہیں ہوا؟

جواب: نہیں، موجودہ ترتیب نزول کی ترتیب نہیں ہے قرآن مجید کا نزول تو ضرورت اور موقع کے لحاظ سے ہوتا تھا مگر جب کوئی سورت اترتی تھی تو حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بتا دیتے تھے کہ اس سورت کو فلاں سورت کے بعد اور فلاں سورت سے پہلے لکھ لو اور جب کوئی آیت یا آیتیں نازل ہوتی تھیں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرما دیتے تھے کہ اس آیت یا ان آیتوں کو فلاں سورت کی فلاں آیت کے بعد اور فلاں آیت سے پہلے لکھ لو پس اگر چہ قرآن مجید کا نزول تو موقع اور ضرورت کے لحاظ سے اس موجودہ ترتیب کے خلاف ہوا ہے لیکن یہ موجودہ ترتیب بھی حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی بتائی ہوئی ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد اور حکم کے موافق قائم کی ہوئی ہے!

سوال: حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس ترتیب سے قرآن مجید لکھوایا تھا اور جو ترتیب آپ نے قائم فرمائی تھی یہ خود آپ کی رائے سے تھی یا خدا تعالیٰ کے حکم کے موافق آپ بتاتے تھے؟

جواب: سورتوں کی تعداد اور ان کی ابتدا اور انتہا اور ہر سورت کی آیتوں کی تعداد اور ہر آیت کی ابتدا اور انتہا اور اسی طرح تمام قرآن مجید کی ترتیب خدا تعالیٰ کی طرف سے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو معلوم ہوئی اور انہوں نے حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بتائی اور حضور کے ذریعہ سے ہمیں معلوم ہوئی ہے!

سوال: قرآن مجید کو اترے ہوئے تیرہ سو سال سے زیادہ ہو گئے تو اس بات کی کیا دلیل ہے کہ قرآن مجید جو ہمارے پاس موجود ہے وہی قرآن مجید ہے جو حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا؟

جواب: اس بات کی کہ یہ قرآن مجید وہی اصلی قرآن مجید ہے جو حضور پر نازل ہوا تھا بہت سی دلیلیں ہیں، ہم چند آسان دلیلیں بیان کئے دیتے ہیں۔

پہلی دلیل: قرآن مجید کا متواتر ہونا، یعنی تواتر کے ساتھ حضور کے زمانہ سے آج تک نقل ہوتے چلا آنا، جو چیز تواتر سے ثابت ہو جائے اس کا ثبوت یقینی اور قطعی ہوتا ہے اس میں کسی طرح شبہ اور شک کی گنجائش نہیں ہوتی!

سوال: متواتر اور تواتر کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: جس بات کے نقل کرنے والے اس کثرت سے ہوں کہ ان سب کا جھوٹ بولنا عقل کے نزدیک محال ہو، اس بات کو متواتر کہتے ہیں اور اس بات کے اس طرح نقل ہوتے ہوئے چلے آنے کو تواتر کہتے ہیں۔

پس قرآن مجید کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے اس قدر کثرت سے لوگ نقل کرتے اور پڑھتے پڑھاتے چلے آئے ہیں کہ ادنیٰ عقل والا آدمی بھی یہ یقین نہیں کرسکتا کہ اتنے آدمی سب کے سب جھوٹ بولتے ہونگے۔

دوسری دلیل: حضور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے سے آج تک لاکھوں بلکہ کروڑوں مسلمان قرآن مجید کے حافظ ہوتے چلے آئے ہیں اور آج بھی دنیا میں مسلمانوں کے لاکھوں بچے' جوان' بوڑھے ایسے موجود ہیں جن کے سینوں میں قرآن مجید محفوظ ہے۔

اور جس کتاب کے نزول کے وقت سے آج تک اتنے حافظ موجود رہے ہوں اور انہوں نے اپنے سینوں میں اس کی حفاظت کی ہو اس کے محفوظ اور اصلی ہونے میں کیا شبہ ہو سکتا ہے!

تیسری دلیل: خود قرآن مجید میں حضرت ربّ العزت نے فرمایا ہے

اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّکْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ ۝ (حجر ع ۱)

یعنی یقیناً ہم نے ہی قرآن مجید کو اتارا ہے اور ہم ہی اس کے محافظ ہیں۔

پس جبکہ خدا تعالیٰ نے قرآن مجید کی حفاظت اپنے ذمہ لی ہے اور اس کی حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے تو ضروری طور پر ثابت ہو گیا کہ یہ قرآن بعینہٖ وہی قرآن مجید ہے جو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا کیونکہ اس کی حفاظت کا وعدہ خدا تعالیٰ نے فرمایا تھا پس وہ آج تک محفوظ ہے اور ان شاء اللہ تعالیٰ قیامت تک محفوظ رہے گا!

چوتھی دلیل: قرآن مجید نے اپنے نزول کے وقت جو دعویٰ کیا تھا کہ اس جیسا کلام کوئی شخص نہیں بنا سکتا یہ دعویٰ آج تک اس قرآن مجید کے متعلق صحیح رہا، کیونکہ جو قرآن مجید آج موجود ہے اس کا مثل نہ کوئی شخص بنا سکا نہ بنانے کا دعویٰ کیا' نہ بنا سکتا ہے نہ بنا سکے گا، پس یہ اس بات کی کھلی دلیل ہے کہ یہ قرآن مجید وہی اصلی قرآن مجید ہے جو حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوا تھا!

# رسالت

سوال: قرآن مجید میں ہے وَاِنْ مِّنْ اُمَّۃٍ اِلَّا خَلَا فِیْھَا نَذِیْرٌ ۝ (فاطر ع ۳) یعنی کوئی قوم ایسی نہیں جس میں خدا کی طرف سے کوئی ڈرانے والا نہ آیا ہو اور دوسری جگہ فرمایا ہے وَلِکُلِّ قَوْمٍ ھَادٍ (رعد ع ۱) یعنی ہر قوم کے لیے ہدایت کرنے والا (بھیجا گیا) ہے۔
ان آیتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ہر ملک اور ہر قوم میں خدا کی طرف سے کوئی پیغمبر بھیجا گیا ہے تو کیا ہندوستان میں بھی کوئی پیغمبر آئے تھے؟

جواب: ہاں ان آیتوں سے بیشک یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ ہر قوم کے لیے خدا نے کوئی ہادی اور ڈرانے والا بھیجا ہے اور اس لئے ممکن ہے کہ ہندوستان میں بھی کوئی نبی آئے ہوں۔

سوال: کیا یہ کہہ سکتے ہیں کہ ہندوؤں کے پیشوا جیسے کرشن جی اور رام چندر جی وغیرہ خدا کے پیغمبر تھے؟

جواب: نہیں کہہ سکتے، کیونکہ پیغمبری ایک خاص عہدہ تھا جو خدا کی طرف سے اس کے برگزیدہ اور خاص بندوں کو عطا فرمایا جاتا تھا تو جب تک شریعت سے یہ بات معلوم نہ ہو کہ یہ خاص عہدہ خدا تعالیٰ نے فلاں شخص کو عطا فرمایا تھا اس وقت تک ہم بھی نہیں کہہ سکتے کہ وہ خدا کا نبی تھا، اگر ہم نے بلا دلیل شرعی صرف اپنی رائے سے کسی شخص کو پیغمبر سمجھ لیا اور فی الواقع وہ پیغمبر نہیں تھا تو خدا تعالیٰ کے حضور میں ہم سے اس غلط عقیدے کا مواخذہ ہوگا۔
یوں سمجھو کہ اگر صرف اپنے خیال سے کسی شخص کو سمجھ لو کہ وہ بادشاہ کا نائب یعنی گورنر جنرل ہے اور وہ فی الواقع گورنر جنرل نہ ہو تو تم حکومت کے

نزدیک مجرم ہو گے کہ ایک ایسے شخص کو جسے بادشاہ نے گورنر جنرل نہیں بنایا ہے تم نے گورنر جنرل مان کر بادشاہ کی طرف ایک غلط بات کی نسبت کی۔

پس گزشتہ لوگوں میں سے ہم خاص طور پر انہیں بزرگوں کو پیغمبر کہہ سکتے ہیں جن کا پیغمبر ہونا شریعت سے ثابت ہو اور قرآن مجید یا حدیث شریف میں ان کو پیغمبر بتایا گیا ہو!

ہندوؤں یا اور قوموں کے پیشواؤں کے متعلق ہم زیادہ سے زیادہ اس قدر کہہ سکتے ہیں کہ اگر ان کے عقائد اور اعمال درست ہوں اور ان کی تعلیم آسمانی تعلیم کے خلاف نہ ہو اور انہوں نے خلق خدا کی ہدایت اور رہنمائی کا کام بھی کیا ہو تو ممکن ہے کہ وہ نبی ہوں مگر یہ کہنا کہ وہ یقیناً نبی تھے بے دلیل بات اور اٹکل کا تیر ہے!

سوال: حضور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق کیا عقیدے رکھنے چاہئیں؟

جواب: آپ خدا تعالیٰ کے بندے اور ایک انسان اور خدا کے رسول تھے خدا تعالیٰ کے بعد آپ تمام مخلوق سے افضل ہیں، آپ گناہوں سے معصوم ہیں، آپ پر خدا تعالیٰ نے قرآن مجید نازل فرمایا آپ کو شب معراج میں خدا تعالیٰ نے آسمانوں پر بلایا اور جنت دوزخ وغیرہ کی سیر کرائی، آپ نے خدا تعالیٰ کے حکم سے بہت سے معجزے دکھائے، آپ خدا تعالیٰ کی بہت زیادہ عبادت اور بندگی کرتے تھے، آپ کے اخلاق و عادات نہایت اعلیٰ درجے کے تھے، آپ کو خدا تعالیٰ نے بہت سی گزشتہ اور آیندہ باتوں کا علم عطا فرمایا تھا جن کی آپ نے اپنی امت کو خبر کر دی، آپ کو خدا تعالیٰ نے تمام مخلوق سے زیادہ علم عطا فرمایا تھا لیکن آپ عالم الغیب نہیں تھے، کیونکہ عالم الغیب

ہونا صرف خدا تعالیٰ کی شان اور اسی کی خاص صفت ہے۔ آپ خاتم النبیین ہیں کہ آپ کے بعد کوئی نیا نبی نہیں ہوگا، ہاں صرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو پہلے زمانے کے پیغمبر ہیں آسمان سے اتریں گے اور اسلامی شریعت کی پیروی کریں گے۔ آپ انسانوں اور جنات سب کے لیے رسول ہیں۔ آپ قیامت کے روز خدا تعالیٰ کی اجازت سے گنہگاروں کی شفاعت کریں گے، اسی وجہ سے حضور کو شفیع المذنبین کہتے ہیں اور خدا تعالیٰ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت قبول بھی فرمائے گا، آپ نے جن باتوں کا حکم کیا ہے ان پر عمل کرنا اور جن سے منع کیا ہے ان سے باز رہنا اور جن واقعات کی خبر دی ہے ان کو اسی طرح ماننا اور یقین کرنا امت پر ضروری ہے آپ کے ساتھ محبت رکھنا اور آپ کی تعظیم اور تکریم کرنا ہر امتی کے ذمہ لازم ہے، لیکن تعظیم سے مراد وہی تعظیم ہے جو شرعی قاعدے کے موافق ہو اور خلاف شرع باتوں کو تعظیم یا محبت سمجھنا نادانی ہے!

سوال: معصوم ہونے سے کیا مراد ہے؟

جواب: معصوم ہونے سے مراد یہ ہے کہ کوئی صغیرہ یا کبیرہ گناہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے قصداً یا سہواً واقع نہیں ہوا، تمام انبیاء علیہم السلام گناہوں سے معصوم ہوتے ہیں!

سوال: حضور ﷺ کی معراج جسمانی تھی یا منامی؟

جواب: حضور ﷺ اپنے جسم مبارک کے ساتھ معراج میں تشریف لے گئے تھے اس لیے آپ کی معراج جسمانی تھی ہاں اس جسمانی معراج کے علاوہ چند مرتبہ حضور ﷺ کو خواب میں بھی معراج ہوئی ہے وہ منامی معراجیں

کہلاتی ہیں کیونکہ منام خواب کو کہتے ہیں لیکن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خواب اور اسی طرح تمام انبیاء علیہم السلام کے خواب سچے ہوتے ہیں۔ ان میں غلطی اور خطا کا شبہ نہیں ہو سکتا پس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک معراج تو جسمانی معراج تھی اور چار یا پانچ معراجیں منامی تھیں!

سوال: شفاعت سے کیا مراد ہے؟

جواب: شفاعت سفارش کو کہتے ہیں قیامت کے دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم خدا تعالیٰ کے سامنے گنہگار بندوں کی سفارش کریں گے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فضیلت عطا ہو چکی ہے لیکن پھر بھی خدا تعالیٰ کے جلال و جبروت کے ادب سے حضور ﷺ بھی شفاعت کی اجازت مانگیں گے جب اجازت ملے گی تو شفاعت فرمائیں گے۔

حضور ﷺ کے علاوہ اور انبیاء اور اولیاء شہداء وغیرہم بھی شفاعت کریں گے لیکن بلا اجازت کوئی شخص شفاعت نہ کر سکے گا۔

سوال: کس قسم کے گناہوں کی معافی کے لیے شفاعت ہوگی؟

جواب: سوائے کفر اور شرک کے باقی تمام گناہوں کی معافی کے لیئے شفاعت ہو سکتی ہے کبیرہ گناہوں والے شفاعت کے زیادہ محتاج ہوں گے کیونکہ صغیرہ گناہ تو دنیا میں بھی عبادتوں سے معاف ہوتے رہتے ہیں!

## ایمان اور اعمالِ صالحہ کا بیان

سوال: ایمان کسے کہتے ہیں؟

جواب: ایمان اسے کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ اور اس کی تمام صفتوں اور فرشتوں اور آسمانی کتابوں اور پیغمبروں کی دل سے تصدیق کرے اور جو باتیں کہ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم خدا کی طرف سے لائے ہیں ان سب کو سچا سمجھے اور زبان سے ان تمام باتوں کا اقرار کرے یہی تصدیق اور اقرار ایمان کی حقیقت ہے لیکن اقرار کسی ضرورت یا مجبوری کے وقت ساقط ہو جاتا ہے جیسے گونگے آدمی کا ایمان بغیر اقرار زبانی کے بھی معتبر ہے!

سوال: اعمالِ صالحہ کسے کہتے ہیں؟

جواب: اعمالِ صالحہ کے معنی ہیں ''نیک کام'' جو عبادتیں اور نیک کام خدا تعالیٰ اور اس کے پیغمبروں نے مخلوق کو سکھائے اور بتائے ہیں وہ سب اعمال صالحہ کہلاتے ہیں!

سوال: کیا عبادتیں اور نیک کام بھی ایمان کی حقیقت میں داخل ہیں؟

جواب: ہاں ایمان کامل میں اعمال صالحہ داخل ہیں، اعمال صالحہ سے ایمان میں روشنی اور کمال پیدا ہو جاتا ہے اور اعمال صالحہ نہ ہوں تو ایمان ناقص رہتا ہے!

سوال: عبادت کے کیا معنی ہیں؟

جواب: عبادت بندگی کرنے کو کہتے ہیں جو بندگی کرے اسے عابد اور جس کی بندگی کی جائے اسے معبود کہتے ہیں، ہمارا سب کا سچا اور حقیقی معبود وہی ایک خدا ہے جس نے ہمیں اور ساری دنیا کو پیدا کیا ہے اور ہم سب اسی کے بندے ہیں، اس نے ہمیں اپنی عبادت کا حکم دیا ہے اس لیے ہمارے ذمہ عبادت کرنا فرض ہے!

سوال: خدا تعالیٰ نے اپنی مخلوق میں سے کس کس مخلوق کو عبادت کا حکم کیا ہے؟

جواب: آدمیوں اور جنوں کو عبادت کرنے کا حکم دیا گیا ہے انہیں دونوں کو مکلف کہتے ہیں فرشتے اور دنیا کے باقی جان دار عبادات کے مکلف نہیں ہیں!

سوال: جن کون ہیں؟

جواب: جن بھی خدا تعالیٰ کی ایک بڑی مخلوق ہے جو آگ سے پیدا ہوئی ہے جنوں کے جسم ایسے لطیف ہیں کہ ہمیں نظر نہیں آتے لیکن جب وہ کسی آدمی یا جانور کی شکل میں ہو جاتے ہیں تو نظر آنے لگتے ہیں اپنی شکل بدلنے اور آدمیوں اور جانوروں کی صورت میں ہو جانے کی خدا تعالیٰ نے انہیں طاقت دی ہے ان میں مرد بھی ہیں اور عورتیں بھی ان کی اولاد بھی ہوتی ہے!

سوال: عبادت کرنے کا کیا طریقہ ہے؟

جواب: عبادت کے بہت سے طریقے ہیں، جیسے نماز پڑھنا' روزہ رکھنا' زکوٰۃ دینا' حج کرنا' قربانی کرنا' اعتکاف کرنا' مخلوق کو نیک باتوں کی ہدایت کرنا' بری باتوں سے روکنا' ماں باپ اور استادوں اور بزرگوں کی عزت اور ادب کرنا' مسجد بنانا' مدرسہ جاری کرنا' علم دین پڑھنا' علم دین پڑھانا' علم دین پڑھنے والوں کی امداد کرنا' خدا کی راہ میں خدا کے دشمنوں سے لڑنا' غریبوں کی حاجت روائی کرنا' بھوکوں کو کھانا کھلانا' پیاسوں کو پانی پلانا اور ان کے علاوہ تمام ایسے کام جو خدا کے حکم اور مرضی کے موافق ہوں سب عبادت میں داخل ہیں اور انہیں کاموں کو اعمال صالحہ کہتے ہیں!

## معصیت اور گناہ کا بیان

سوال: معصیت کے کیا معنی ہیں؟

جواب: معصیت کے معنی نافرمانی کرنا' حکم نہ ماننا' جس کام میں خدا تعالیٰ کے احکام کی نافرمانی ہوتی ہو اسے معصیت اور گناہ کہتے ہیں۔

گناہ کرنا بہت بری بات ہے خدا تعالیٰ کا غضب اور ناراضگی اور عذاب'

گناہ کی وجہ سے ہوتا ہے گناہوں میں سب سے بڑا گناہ کفر و شرک ہے کافر اور مشرک ہمیشہ دوزخ میں رہیں گے کافر اور مشرک کی شفاعت بھی کوئی نہیں کرے گا، قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ مشرک کو میں کبھی نہیں بخشوں گا!

## کفر اور شرک کا بیان

سوال: کفر اور شرک کسے کہتے ہیں؟

جواب: جن چیزوں پر ایمان لانا ضروری ہے ان میں سے کسی ایک بات کو بھی نہ ماننا کفر ہے مثلاً کوئی شخص خدا تعالیٰ کو نہ مانے یا خدا تعالیٰ کی صفات کا انکار کرے یا دو تین خدا مانے یا فرشتوں کا انکار کرے یا خدا تعالیٰ کی کتابوں میں سے کسی کتاب کا انکار کرے یا کسی پیغمبر کو نہ مانے یا تقدیر سے منکر ہو یا قیامت کے دن کو نہ مانے یا خدا تعالیٰ کے قطعی احکام میں سے کسی حکم کا انکار کرے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی کسی خبر کو جھوٹا سمجھے تو ان تمام صورتوں میں کافر ہو جائے گا۔

اور شرک اسے کہتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کی ذات یا صفات میں کسی دوسرے کو شریک کرے!

سوال: خدا تعالیٰ کی ذات میں شرک کرنے کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: ذات میں شرک کرنے کے معنیٰ یہ ہیں کہ دو تین خدا ماننے لگے جیسے عیسائی کہ تین خدا ماننے کی وجہ سے مشرک ہیں اور جیسے آتش پرست کہ دو خدا ماننے کی وجہ سے مشرک ہوئے اور جیسے بت پرست کہ بہت سے خدا مان کر مشرک ہوتے ہیں۔

سوال: صفات میں شرک کرنے کے کیا معنیٰ ہیں؟

جواب: خدا کی صفات کی طرح کسی دوسرے کے لیے کوئی صفت ثابت کرنا شرک ہے کیونکہ کسی مخلوق میں خواہ وہ فرشتہ ہو یا نبی، ولی ہو یا شہید، پیر ہو یا امام، خدا تعالیٰ کی صفتوں کی طرح کوئی صفت نہیں ہو سکتی!

سوال: شرک فی الصفات کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: بہت سی قسمیں ہیں یہاں پر ہم چند قسموں کا ذکر کیئے دیتے ہیں:

(۱) شرک فی القدرت یعنی خدا تعالیٰ کی طرح صفت قدرت کسی دوسرے کے لیے ثابت کرنا مثلاً یہ سمجھنا کہ فلاں پیغمبر یا ولی یا شہید وغیرہ پانی برسا سکتے ہیں یا بیٹا بیٹی دے سکتے ہیں یا مرادیں پوری کر سکتے ہیں یا روزی دے سکتے ہیں یا مارنا جلانا ان کے قبضے میں ہے یا کسی کو نفع اور نقصان پہنچانے پر قدرت رکھتے ہیں، یہ تمام باتیں شرک ہیں۔

(۲) شرک فی العلم یعنی خدا تعالیٰ کی طرح کسی دوسرے کے لیئے صفت علم ثابت کرنا مثلاً یوں سمجھنا کہ خدا تعالیٰ کی طرح فلاں پیغمبر یا ولی وغیرہ غیب کا علم رکھتے تھے یا خدا کی طرح ذرہ ذرہ کا انہیں علم ہے یا ہمارے تمام حالات سے واقف ہیں یا دور و نزدیک کی چیزوں کی خبر رکھتے ہیں یہ سب شرک فی العلم ہے۔

(۳) شرک فی السمع والبصر یعنی خدا تعالیٰ کی صفت سمع یا بصر میں کسی دوسرے کو شریک کرنا مثلاً یہ اعتقاد رکھنا کہ فلاں پیغمبر یا ولی ہماری تمام باتوں کو دور و نزدیک سے سن لیتے ہیں یا ہمیں اور ہمارے کاموں کو ہر جگہ سے دیکھ لیتے ہیں، سب شرک ہے!

(۴) شرک فی الحکم یعنی خدا تعالیٰ کی طرح کسی اور کو حاکم سمجھنا اور اس کے حکم کو خدا کے حکم کی طرح ماننا مثلاً پیر صاحب نے حکم دیا کہ یہ وظیفہ نماز عصر سے پہلے

پڑھا کرے تو اس حکم کی تعمیل اس طرح ضروری سمجھے کہ وظیفہ پورا کرنے کی وجہ سے عصر کا وقت مکروہ ہو جانے یا نماز قضا ہو جانے کی پرواہ نہ کرے، یہ بھی شرک ہے!

(۵) شرک فی العبادت یعنی خدا تعالیٰ کی طرح کسی دوسرے کو عبادت کا مستحق سمجھنا مثلاً کسی قبر یا پیر کو سجدہ کرنا یا کسی کے لیے رکوع کرنا، یا کسی پیر، پیغمبر، ولی، امام کے نام کا روزہ رکھنا یا کسی کی نذر اور منت ماننی یا کسی قبر یا مرشد کے گھر کا خانہ کعبہ کی طرح طواف کرنا یہ سب شرک فی العبادۃ ہے!

سوال: ان باتوں کے علاوہ اور بھی افعال شرکیہ ہیں یا نہیں؟

جواب: ہاں بہت سے کام ایسے ہیں کہ ان میں شرک کی ملاوٹ ہے، ان تمام کاموں سے پرہیز کرنا لازم ہے وہ کام یہ ہیں، نجومیوں سے غیب کی خبریں پوچھنا، پنڈت کو ہاتھ دکھلانا، کسی سے فال کھلوانا، چیچک یا کسی اور بیماری کی چھوت کرنا اور یہ سمجھنا کہ ایک کی بیماری دوسرے کو لگ جاتی ہے، تعزیہ بنانا، علم اٹھانا، قبروں پر چڑھاوا چڑھانا، نذر نیاز گزرانا، خدا تعالیٰ کے سوا کسی کے نام کی قسم کھانا، تصویریں بنانا یا تصویروں کی تعظیم کرنا، کسی پیر یا ولی کو حاجت روا مشکل کشا کہہ کر پکارنا، کسی پیر کے نام کی سر پر چوٹی رکھنا، یا محرم میں اماموں کے نام کا فقیر بننا، قبروں پر میلہ لگانا وغیرہ۔

## بدعت کا بیان

سوال: کفر اور شرک کے بعد کون سا گناہ بڑا ہے؟

جواب: کفر اور شرک کے بعد بدعت بڑا گناہ ہے!

بدعت ان چیزوں کو کہتے ہیں جن کی اصل شریعت سے ثابت نہ ہو یعنی قرآن مجید اور حدیث شریف میں اس کا ثبوت نہ ملے اور رسول اللہ صلی

اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام اور تابعین اور تبع تابعین کے زمانہ میں اس کا وجود نہ ہو اور اسے دین کا کام سمجھ کر کیا یا چھوڑا جائے۔

بدعت بہت بری چیز ہے حضور رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے بدعت کو مردود فرمایا ہے اور جو شخص بدعت نکالے اس کو دین کا ڈھانے والا بتایا ہے اور فرمایا ہے کہ ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی دوزخ میں لے جانے والی ہے۔

سوال: بدعت کے کچھ کام بتاؤ؟

جواب: لوگوں نے ہزاروں بدعتیں نکالی ہیں چند بدعتیں یہ ہیں: پختہ قبریں بنانا' قبروں پر گنبد بنانا' دھوم دھام سے عرس کرنا' قبروں پر چراغ جلانا' قبروں پر چادریں اور غلاف ڈالنا' میت کے مکان پر کھانے کے لیے جمع ہونا' شادی میں سہرا باندھنا' بدھی پہنانا اور ہر جائز یا مستحب کام میں ایسی شرطیں اپنی طرف سے لگانا جن کا شریعت سے ثبوت نہ ہو بدعت ہے۔

## باقی گناہوں کا بیان

سوال: کفر و شرک اور بدعت کے علاوہ اور کیا کیا باتیں گناہ کی ہیں؟

جواب: کفر و شرک اور بدعت کے علاوہ بھی بہت سے گناہ ہیں جیسے جھوٹ بولنا' نماز نہ پڑھنا' روزہ نہ رکھنا' زکوۃ نہ دینا' باوجود مال اور طاقت ہونے کے حج نہ کرنا' شراب پینا' چوری کرنا' زنا کرنا' غیبت کرنا' جھوٹی گواہی دینا' کسی کو ناحق مارنا' ستانا' چغلی کھانا' دھوکا دینا' ماں باپ اور استاد کی نافرمانی کرنا' اپنے گھروں اور کمروں میں تصویریں لگانا' امانت میں

خیانت کرنا' لوگوں کو حقیر اور ذلیل سمجھنا' جوا کھیلنا' گالی دینا' ناچ دیکھنا' سود لینا اور دینا' ڈاڑھی منڈانا' ٹخنوں سے نیچا پائجامہ پہننا' فضول خرچی کرنا' کھیل تماشوں ناٹکوں تھیٹروں میں جانا اور ان کے علاوہ اور بھی بہت سے گناہ ہیں جو بڑی کتابوں میں تم پڑھو گے!

سوال: گناہ کرنے والا آدمی مسلمان رہتا ہے یا نہیں؟

جواب: جو کوئی ایسا گناہ کرے جس میں کفر یا شرک پایا جاتا ہو وہ مسلمان نہیں رہتا بلکہ کافر اور مشرک ہو جاتا ہے اور جو کوئی بدعت کا کام کرے تو وہ مسلمان تو رہتا ہے لیکن اس کا اسلام اور ایمان بہت ناقص ہو جاتا ہے ایسے شخص کو مُبتدِع اور بدعتی کہتے ہیں اور جو کوئی کفر و شرک اور بدعت کے علاوہ کوئی کبیرہ گناہ کرے وہ بھی مسلمان تو ہے لیکن ناقص مسلمان ہے، اسے فاسق کہتے ہیں۔

سوال: اگر کسی سے کوئی گناہ ہو جائے تو عذاب سے بچنے کی کیا صورت ہے؟

جواب: توبہ کر لینے سے خدا تعالیٰ گناہ معاف فرما دیتا ہے، توبہ اسے کہتے ہیں کہ اپنے گناہ پر شرمندہ اور پشیمان ہو اور خدا کے سامنے رو کر گڑگڑا کر توبہ کرے کہ اے اللہ میرا گناہ معاف کر دے اور دل میں عہد کرے کہ اب کبھی گناہ نہ کروں گا، یاد رکھو کہ صرف زبان سے توبہ توبہ کہہ لینا اصل توبہ نہیں ہے!

سوال: کیا توبہ کر لینے سے ہر قسم کے گناہ معاف ہو سکتے ہیں؟

جواب: جو گناہ ایسے ہیں کہ کسی بندے کا ان میں تعلق نہیں ہے صرف خدا تعالیٰ کا حق ہے کہ وہ نافرمانی کرنے کی وجہ سے سزا دے ایسے تمام گناہ توبہ سے

# روزے کے مکروہات کا بیان

سوال: روزے میں کیا کیا باتیں مکروہ ہیں؟

جواب: (۱) گوند چبانا یا کوئی اور چیز منہ میں ڈالے رکھنا (۲) کوئی چیز چکھنا ہاں جس عورت کا خاوند سخت اور بد مزاج ہو اسے زبان کی نوک سے سالن کا نمک چکھ لینا جائز ہے (۳) استنجے میں زیادہ پاؤں پھیلا کر بیٹھنا اور کلی یا ناک میں پانی ڈالنے میں مبالغہ کرنا (۴) منہ میں بہت سا تھوک جمع کر کے نگلنا (۵) غیبت کرنا، جھوٹ بولنا، گالی گلوچ کرنا (۶) بیقراری اور گھبراہٹ ظاہر کرنا (۷) نہانے کی حاجت ہو جائے تو غسل کو قصداً صبح صادق کے بعد تک موخر کرنا (۸) کوئلہ چبا کر یا منجن سے دانت مانجھنا۔

سوال: کن چیزوں سے روزہ مکروہ نہیں ہوتا؟

جواب: (۱) سرمہ لگانا (۲) بدن پر تیل ملنا یا سر میں تیل ڈالنا (۳) ٹھنڈک کے لیے غسل کرنا (۴) مسواک کرنا اگرچہ تازی جڑی یا تر شاخ کی ہو (۵) خوشبو لگانا یا سونگھنا (۶) بھولے سے کچھ کھا پی لینا (۷) خود بخود بلا قصد قے ہو جانا (۸) اپنا تھوک نگلنا (۹) بلا قصد مکھی یا دھوئیں کا حلق سے اتر جانا ان تمام چیزوں سے روزہ نہ ٹوٹتا ہے نہ مکروہ ہوتا ہے!

# روزے کے مفسدات کا بیان

سوال: مفسدات سے کیا مراد ہے؟

جواب: مفسدات ان باتوں کو کہتے ہیں جن سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے اور مفسدات کی دو قسمیں ہیں ایک وہ جن سے صرف قضا واجب ہوتی ہے

دوسری وہ جن سے قضا اور کفارہ دونوں واجب ہوتے ہیں!

سوال: جن مفسدات سے صرف قضا واجب ہوتی ہے وہ کیا کیا ہیں؟

جواب: (۱) کسی نے زبردستی روزہ دار کے منہ میں کوئی چیز ڈال دی اور وہ حلق سے اتر گئی (۲) روزہ یاد تھا اور کلی کرتے وقت بلاقصد حلق میں پانی اتر گیا (۳) قے آئی اور قصداً حلق میں لوٹالی (۴) قصداً منہ بھر کے قے کر ڈالی (۵) کنکری یا پتھر کا ٹکڑا یا گٹھلی یا مٹی یا کاغذ کا ٹکڑا قصداً نگل لیا (۶) دانوں میں رہی ہوئی چیز کو زبان سے نکال کر جب کہ وہ چنے کے دانے کے برابر یا اس سے زیادہ ہو اگر منہ سے باہر نکال کر پھر نگل لیا تو چاہے چنے سے کم ہو یا زیادہ روزہ ٹوٹ گیا (۷) کان میں تیل ڈالا (۸) ناس لیا (۹) دانتوں میں سے نکلے ہوئے خون کو نگل لیا جب کہ خون تھوک پر غالب ہو (۱۰) بھولے سے کچھ کھا پی لیا اور یہ سمجھ کر کہ روزہ ٹوٹ گیا پھر قصداً کھایا پیا (۱۱) یہ سمجھ کر کہ ابھی صبح صادق نہیں ہوئی سحری کھالی پھر معلوم ہوا کہ صبح ہو چکی تھی (۱۲) رمضان شریف کے سوا اور دنوں میں کوئی روزہ قصداً توڑ ڈالا (۱۳) ابر یا غبار کی وجہ سے یہ سمجھ کر کہ آفتاب غروب ہو گیا روزہ افطار کرلیا حالانکہ ابھی دن باقی تھا ان سب صورتوں میں صرف ان روزوں کی قضا رکھنی پڑے گی جن میں ان باتوں میں سے کوئی بات پیش آئی ہے!

سوال: کن صورتوں میں قضا اور کفارہ دونوں واجب ہوتے ہیں؟

جواب: رمضان شریف کے مہینے میں روزہ رکھ کر (۱) ایسی چیز جو غذا یا دوا یا لذت کے طور پر استعمال کی جاتی ہے قصداً کھا پی لی (۲) قصداً صحبت کر

لی (۳) فصد کھلوائی یا سرمہ لگایا اور پھر یہ سمجھ کر روزہ ٹوٹ گیا قصداً کھا پی لیا تو ان صورتوں میں قضا اور کفارہ دونوں واجب ہیں!

سوال: رمضان شریف کے مہینے میں اگر کسی کا روزہ ٹوٹ جائے تو پھر اسے کھانا پینا جائز ہے یا نہیں؟

جواب: نہیں بلکہ اس کو لازم ہے کہ شام تک کھانے پینے وغیرہ سے رکا رہے اسی طرح اگر مسافر دن میں اپنے گھر آجائے یا نابالغ لڑکا بالغ ہو جائے یا حیض و نفاس والی عورت پاک ہو جائے یا مجنون درست ہو جائے تو ان لوگوں کو بھی باقی دن میں شام تک روزہ داروں کی طرف رہنا واجب ہے!

سوال: رمضان شریف کے سوا اور کسی روزے کے توڑنے سے کفارہ واجب ہوتا ہے یا نہیں؟

جواب: کفارہ صرف رمضان شریف کے مہینے میں فرض روزہ توڑنے سے واجب ہوتا ہے رمضان شریف کے سوا اور کسی روزے کے توڑنے سے چاہے وہ رمضان کی قضا کے روزے ہوں کفارہ واجب نہیں ہوتا!

## روزے کی قضا کا بیان

سوال: روزے کی قضا واجب ہونے کی کتنی صورتیں ہیں؟

جواب: (۱) بلا عذر فرض یا واجب معیّن کے روزے نہیں رکھے (۲) کسی عذر کی وجہ سے کچھ روزے چھوٹ گئے (۳) روزہ رکھ کر کسی وجہ سے توڑ دیا یا ٹوٹ گیا تو ان روزوں کی قضا رکھنا فرض ہے!

سوال: قضا کب رکھنی چاہیے؟

جواب: جب وقت ملے تو جس قدر جلدی رکھ سکے رکھ لینا بہتر ہے بلا وجہ دیر کرنا بری بات ہے!

سوال: قضا روزے لگاتار رکھنے ضروری ہیں یا نہیں؟

جواب: چاہے لگاتار رکھے چاہے درمیان میں فاصلہ کر کے دونوں طرح جائز ہیں!

سوال: اگر پہلے رمضان کے روزے ابھی قضا رکھنے باقی تھے کہ دوسرا رمضان آ گیا تو کیا کرے؟

جواب: اب اس رمضان کے روزے رکھے اور رمضان کے بعد پہلے روزوں کی قضا رکھے!

سوال: نفلی روزہ رکھ کر توڑ دے تو کیا حکم ہے؟

جواب: اس کی قضا رکھنا واجب ہے کیونکہ نفلی نماز اور نفلی روزہ شروع کرنے کے بعد واجب ہو جاتے ہیں!

سوال: اگر قضا روزے رکھنے کی طاقت نہ ہو تو کیا کرے؟

جواب: اگر اتنا بڑھا ہو گیا ہے کہ روزہ نہیں رکھ سکتا اور آیندہ طاقت آنے کی امید نہیں رہی یا ایسا بیمار ہے کہ صحت پانے کی امید جاتی رہی تو ان صورتوں میں روزہ کا فدیہ دینا جائز ہے!

سوال: روزوں کا فدیہ کیا ہے؟

جواب: ہر روزے کے بدلے دو سیر گیہوں یا ساڑھے تین سیر جو یا ان میں سے کسی کی قیمت یا ان کی قیمت کے برابر کوئی غلہ مثلاً چاول باجرا جوار وغیرہ۔ اور ہر فرض اور واجب نماز کے فدیہ کی بھی یہی مقدار ہے مگر نماز جب تک اشارے سے بھی پڑھ سکتا ہو اس وقت تک تو اشارے سے نماز ادا کرنا فرض ہے اور جب اشارہ بھی نہ کر سکے اور اسی حال میں انتقال ہو جائے یا چھ نمازوں کا وقت گزر جائے تو اس حالت کی نماز فرض نہیں

پس نماز کا فدیہ دینے کی یہی صورت ہے کہ اگر نماز پڑھنے کی طاقت ہونے کے زمانے کی نمازیں قضا ہو گئیں اور بغیر ادا کیے انتقال ہو گیا تو ان نمازوں کا فدیہ دیا جا سکتا ہے!

سوال: ایک شخص کے ذمے کچھ روزے قضا تھے، اس کا انتقال ہو گیا تو اس کی طرف سے کوئی آدمی روزے رکھ لے تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: نہیں، یعنی اس مرنے والے کے ذمے سے روزے نہ اتریں گے ہاں وارث فدیہ دیدیں تو جائز ہے!

## کفارے کا بیان

سوال: روزہ توڑنے کا کفارہ کیا ہے؟

جواب: کفارہ یہ ہے کہ ایک غلام آزاد کرے لیکن ان ملکوں میں غلام نہیں ہیں اس لے یہاں صرف دو صورتوں سے کفارہ دیا جا سکتا ہے اول یہ کہ دو مہینے کے لگاتار روزے رکھے دوسرے یہ کہ اگر دو مہینے کے روزے رکھنے کی طاقت نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو دونوں وقت پیٹ بھر کر کھانا کھلائے یا ساٹھ مسکینوں کو فی آدمی پونے دو سیر گیہوں یا ان کی قیمت یا قیمت کے برابر چاول، باجرہ جوار دیدے (سیر سے انگریزی روپے سے اسی روپے کا وزن مراد ہے)

سوال: ساٹھ مسکینوں کا غلہ مثلاً دو من پچیس سیر گیہوں ایک مسکین کو دے دینا جائز ہے یا نہیں؟

جواب: اگر ایک مسکین کو ہر روز ایک دن کا غلہ (پونے دو سیر گیہوں) دیا جائے یا اسے ساٹھ دن تک دونوں وقت کھانا کھلا دیا جائے تو جائز ہے لیکن اگر

اسے ایک دن میں ایک دن سے زیادہ کا غلہ یا قیمت دی جائے تو ایک دن کا صحیح ہوگا اور ایک دن سے جس قدر زیادہ دیا ہے اس کا کفارہ میں شمار نہ ہوگا۔

سوال: اگر ایک مسکین کو پونے دو سیر سے کم دیا جائے تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: نہیں، بلکہ کفارے میں ایک مسکین کو پونے دو سیر گیہوں یعنی ایک دن کے غلے کی مقدار سے کم دینا یا ایک دن میں ایک دن کی مقدار سے زیادہ دینا ناجائز ہے!

سوال: اگر ایک رمضان کے کئی روزے توڑ ڈالے تو کیا حکم ہے؟

جواب: ایک ہی کفارہ واجب ہوگا!

## اعتکاف کا بیان

سوال: اعتکاف کسے کہتے ہیں؟

جواب: اعتکاف اسے کہتے ہیں کہ آدمی خدا کے گھر (یعنی مسجد) میں ٹھہرے رہنے کو عبادت سمجھ کر اس کی نیت سے ایسی مسجد میں جس میں جماعت ہوتی ہے ٹھہرا رہے!

سوال: صرف مسجد میں ٹھہرا رہنا کیوں عبادت ہے؟

جواب: جب کہ انسان اپنا سیر تماشا' چلنا پھرنا' کام کاج چھوڑ کر مسجد میں ٹھہرا رہے اور اس ٹھہرے رہنے سے خدا تعالیٰ کی رضا مندی مقصود ہو تو اس کا عبادت ہونا ظاہر ہے۔

سوال: عورت کہاں اعتکاف کرے؟

جواب: اپنے گھر میں جس جگہ نماز پڑھتی ہو اعتکاف کی نیت کر کے اسی جگہ پر ہر

وقت رہا کرے، پاخانہ پیشاب کے علاوہ اور کسی کام کے لیے اس جگہ سے اٹھ کر مکان کے صحن یا کسی دوسرے حصے میں نہ جائے اور گھر میں نماز کی کوئی خاص جگہ مقرر نہ ہو تو اعتکاف شروع کرنے سے پہلے ایسی جگہ بنالے اور پھر اس جگہ اعتکاف کرے!

سوال: اعتکاف کے کچھ فائدے بیان کرو؟

جواب: اعتکاف میں یہ فائدے ہیں (۱) اعتکاف کرنے والا گویا اپنے تمام بدن اور تمام وقت کو خدا کی عبادت کے لیے وقف کر دیتا ہے (۲) دنیا کے جھگڑوں اور بہت سے گناہوں سے محفوظ رہتا ہے (۳) اعتکاف کی حالت میں اسے ہر وقت نماز کا ثواب ملتا ہے کیونکہ اعتکاف سے اصل مقصود یہی ہے کہ معتکف ہر وقت نماز اور جماعت کے انتظار اور اشتیاق میں بیٹھا رہے (۴) اعتکاف کی حالت میں معتکف فرشتوں کی مشابہت پیدا کرتا ہے کہ ان کی طرح ہر وقت عبادت اور تسبیح و تقدیس میں رہتا ہے (۵) مسجد چونکہ خدا تعالیٰ کا گھر ہے، اس لئے اعتکاف میں معتکف خدا تعالیٰ کا پڑوسی بلکہ اس کے گھر میں مہمان ہوتا ہے۔

سوال: اعتکاف کی کتنی قسمیں ہیں؟

جواب: تین قسمیں ہیں، واجب سنت مؤکدہ، مستحب۔

سوال: اعتکاف واجب کونسا ہے؟

جواب: نذر کا اعتکاف واجب ہے مثلاً کسی نے منت مان لی کہ میں خدا کے واسطے تین روز کا اعتکاف کروں گا یا اس طرح کہا کہ اگر میرا فلاں کام ہو گیا تو خدا کے واسطے دو روز کا اعتکاف کروں گا!

سوال: سنت مؤکدہ کون سا اعتکاف ہے؟

جواب: رمضان شریف کے عشرۂ اخیرہ یعنی آخری دس روز کا اعتکاف سنت مؤکدہ ہے اس کی ابتداء بیس تاریخ کی شام یعنی غروب آفتاب کے وقت سے ہوتی ہے اور عید کا چاند دیکھتے ہی ختم ہو جاتا ہے چاند چاہے انتیس تاریخ کا ہو یا تیس کا دونوں صورتوں میں سنت ادا ہو جائے گی یہ اعتکاف سنت مؤکدہ علی الکفایہ ہے یعنی بعض لوگوں کے کر لینے سے سب کے ذمہ سے ادا ہو جاتا ہے!

سوال: مستحب کون سا اعتکاف ہے؟

جواب: واجب اور سنت مؤکدہ کے علاوہ سب اعتکاف مستحب ہیں اور سال کے تمام دنوں میں اعتکاف جائز ہے!

سوال: اعتکاف درست ہونے کی شرائط کیا ہیں؟

جواب: مسلمان ہونا، حدث اکبر اور حیض و نفاس سے پاک ہونا، عاقل ہونا، نیت کرنا، مسجد جماعت میں اعتکاف کرنا، یہ باتیں تو ہر قسم کے اعتکاف کے لیے شرط ہیں اور اعتکاف واجب کے لیے روزہ بھی شرط ہے!

## مستحباتِ اعتکاف کا بیان

سوال: اعتکاف میں کیا کیا باتیں مستحب ہیں؟

جواب: نیک اور اچھی باتیں کرنا، قرآن شریف کی تلاوت کرنا، درود شریف پڑھتے رہنا، علوم دینیہ پڑھنا پڑھانا، وعظ و نصیحت کرنا، جامع مسجد میں اعتکاف کرنا!

## اوقات اعتکاف کا بیان

سوال: کم سے کم کتنے وقت کا اعتکاف ہوتا ہے؟

جواب: اعتکاف واجب کے لیے چونکہ روزہ شرط ہے اس لیے اس کا وقت کم از کم ایک دن ہے پس ایک دن سے کم مثلاً دو چار گھنٹے یا رات کے اعتکاف کی منت ماننا صحیح نہیں۔

اور جو اعتکاف کہ سنت مؤکدہ ہے اس کا وقت رمضان شریف کا عشرۂ اخیرہ ہے اور اعتکاف نفل کے لیے وقت کی کوئی مقدار مقرر نہیں ہے یعنی نفلی اعتکاف دس پانچ منٹ کا بھی ہوسکتا ہے اگر مسجد میں داخل ہوتے وقت اعتکاف کی نیت کرلیا کرے تو روزانہ بہت سے اعتکافوں کا ثواب مل جائے۔

## اعتکاف میں جو باتیں جائز ہیں ان کا بیان

سوال: معتکف کو مسجد سے نکلنا کن عذروں سے جائز ہے؟

جواب: پائخانہ پیشاب کے لیے نکلنا، غسل فرض کے لیے نکلنا، جمعہ کی نماز کے لیے زوال کے وقت یا اتنی دیر پہلے نکلنا کہ جامع مسجد پہنچ کر خطبہ سے پہلے چار سنتیں پڑھ سکے اذان کہنے کے لیے اذان کی جگہ پر خارج مسجد جانا۔

سوال: پائخانہ پیشاب کے لیے کتنی دور جانا جائز ہے؟

جواب: اپنے مکان تک جانا خواہ وہ کتنی ہی دور ہو جائز ہے، ہاں اگر اس کے دو مکان ہیں ایک اعتکاف کی جگہ سے قریب ہے اور دوسرا دور ہے تو قریب والے میں قضائے حاجت کرنا ضروری ہے!

سوال: نماز جنازہ کے لیے معتکف کو مسجد سے نکلنا جائز ہے یا نہیں؟

جواب: اگر اس نے اعتکاف کی نیت کرتے وقت یہ نیت کرلی تھی کہ نماز جنازہ

کے لیے جاؤں گا تو جائز ہے اور نیت نہیں کی تھی تو جائز نہیں!

سوال: اور کیا کیا باتیں اعتکاف میں جائز ہیں؟

جواب: مسجد میں کھانا پینا سونا کوئی حاجت کی چیز خریدنا بشرطیکہ وہ چیز مسجد میں نہ ہو اور نکاح کرنا جائز ہے!

## مکروہات ومفسدات اعتکاف کا بیان

سوال: اعتکاف میں کیا کیا باتیں مکروہ ہیں؟

جواب: بالکل خاموشی اختیار کرنا اور اسے عبادت سمجھنا سامان مسجد میں لاکر بیچنا یا خریدنا لڑائی جھگڑا یا بیہودہ باتیں کرنا۔

سوال: کن چیزوں سے اعتکاف فاسد ہو جاتا ہے؟

جواب: بلا عذر قصداً یا سہواً مسجد سے باہر نکلنا حالت اعتکاف میں صحبت کرنا کسی عذر سے باہر نکل کر ضرورت سے زیادہ ٹھہرنا جیسے پائخانہ کے لیے گیا اور پائخانہ سے فارغ ہو کر بھی گھر میں کچھ دیر ٹھہرا رہا بیماری یا خوف کی وجہ سے مسجد سے نکلنا ان سب صورتوں میں اعتکاف فاسد ہو جاتا ہے!

سوال: اعتکاف فاسد ہو جائے تو اسکی قضا واجب ہے یا نہیں؟

جواب: اعتکاف واجب کی قضا واجب ہے سنت اور نفل کی قضا واجب نہیں!

## نذر یعنی منّت ماننے کا بیان

سوال: منّت ماننا کیسا ہے؟

جواب: جائز ہے اور منت مان کر اس کا پورا کرنا واجب ہے!

سوال: کیا ہر منت کا پورا کرنا واجب ہے؟

جواب: جو منت خلاف شرع بات کی نہ ہو اور اس کی شرطیں پائی جائیں اس کا

پورا کرنا واجب ہے اور جو منت کہ خلاف شرع کام کی ہو اس کا پورا کرنا ناجائز ہے!

سوال: منت صحیح ہونے کی شرطیں کیا ہیں؟

جواب: منت کسی عبادت کی ہو مثلاً میرا فلاں کام ہو گیا تو خدا کے واسطے دو رکعت نماز پڑھوں گا، یا روزہ رکھوں گا، یا اتنے مسکینوں کو کھانا کھلاؤں گا، یا ہزار روپیہ صدقہ کروں گا اور جس چیز کی منت مانی ہو وہ اس کی قدرت سے باہر نہ ہو ورنہ منت صحیح نہ ہوگی جیسے کوئی شخص کہے کہ میرا فلاں کام ہو گیا تو فلاں شخص کی دکان کا مال خیرات کر دوں گا یہ منت صحیح نہیں کیونکہ کسی غیر کی دوکان کا مال اس کی ملکیت نہیں ہے اور اس کی قدرت سے باہر ہے اس کے علاوہ اور بھی شرطیں ہیں جو بڑی کتابوں میں تم پڑھو گے!

سوال: کسی پیر یا ولی کی منت ماننی کیسی ہے؟

جواب: خدا تعالیٰ کے سوا کسی اور کی منت ماننی حرام ہے کیونکہ منت بھی ایک طرح کی عبادت ہے اور عبادت کا خدا تعالیٰ کے سوا اور کوئی مستحق نہیں!

## اسلامی فرائض میں سے زکوٰۃ کا بیان

سوال: زکوٰۃ کسے کہتے ہیں؟

جواب: مال کے اس خاص حصے کو زکوٰۃ کہتے ہیں جس کو خدا کے حکم کے موافق فقیروں محتاجوں وغیرہ کو دے کر انہیں مالک بنا دیا جائے یوں سمجھو کہ نماز روزہ بدنی عبادت ہے اور زکوٰۃ مالی عبادت ہے!

سوال: زکوٰۃ فرض ہے یا واجب؟

جواب: زکوٰۃ دینا فرض ہے قرآن مجید کی آیتوں اور حضور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیثوں سے اس کی فرضیت ثابت ہے جو شخص زکوٰۃ فرض ہونے کا انکار کرے وہ کافر ہے۔

سوال: زکوٰۃ فرض ہونے کی کتنی شرطیں ہیں؟

جواب: مسلمان، آزاد، عاقل، بالغ ہونا، مالک نصاب ہونا نصاب، کا اپنی اصلی حاجتوں سے زیادہ اور قرض سے بچا ہوا ہونا اور مال ہونے کے بعد نصاب پر ایک سال گزر جانا، زکوٰۃ فرض ہونے کی شرطیں ہیں پس کافر اور غلام اور مجنون اور نابالغ کے مال میں زکوٰۃ فرض نہیں!

اسی طرح جس کے پاس نصاب سے کم مال ہو یا مال تو نصاب کے برابر ہے لیکن وہ قرض دار بھی ہے یا مال سال بھر تک باقی نہیں رہا تو ان حالتوں میں زکوٰۃ فرض نہیں!

## مال زکوٰۃ اور نصاب کا بیان

سوال: کس کس مال میں زکوٰۃ فرض ہے؟

جواب: چاندی سونے اور ہر قسم کے مال تجارت میں زکوٰۃ فرض ہے!

سوال: چاندی سونے سے ان کے سکے جیسے اشرفیاں روپے مراد ہیں یا اور کچھ؟

جواب: چاندی سونے کی تمام چیزوں میں زکوٰۃ فرض ہے جیسے اشرفیاں روپے زیور، برتن، گوٹہ، ٹھپہ وغیرہ!

سوال: جواہرات پر زکوٰۃ فرض ہے یا نہیں؟

جواب: جواہرات اگر تجارت کے لیے ہوں تو زکوٰۃ فرض ہے اور تجارت کے لیے نہ ہوں تو زکوٰۃ فرض نہیں چاہے کتنی ہی مالیت کے ہوں اسی طرح اگر کسی شخص کے پس تانبے وغیرہ کے برتن نصاب سے زیادہ قیمت کے ہوں یا کوئی مکان یا دکان وغیرہ نصاب سے زیادہ قیمت کی ہو اور اس کا کرایہ بھی آتا ہو یا چاندی سونے کے سوا اور کسی قسم کا سامان اور اسباب ہے لیکن یہ تمام چیزیں تجارت کے لیے نہیں ہیں تو ان میں سے کسی پر زکوٰۃ فرض نہیں!

سوال: سرکاری نوٹ اگر کسی کے پاس بقدر نصاب ہوں تو کیا حکم ہے؟

جواب: اس پر زکوٰۃ فرض ہے!

سوال: اگر کسی کے پاس تھوڑی سی چاندی اور تھوڑا سا سونا ہے، دونوں میں سے نصاب کسی کا پورا نہیں تو اس پر زکوٰۃ فرض ہے یا نہیں؟

جواب: اس صورت میں سونے کی قیمت چاندی سے یا چاندی کی قیمت سونے سے لگا کر دیکھو کہ دونوں میں سے کسی کا نصاب پورا ہوتا ہے یا نہیں اگر کسی کا نصاب پورا ہو جائے تو اس کے حساب سے زکوٰۃ دو اور دونوں میں سے کسی کا نصاب پورا نہ ہو تو زکوٰۃ فرض نہیں!

سوال: اگر کسی کے پاس صرف تین چار تولہ سونا ہے اور اس کی قیمت چاندی کے نصاب کے برابر یا زیادہ ہے لیکن چاندی کی اور کوئی چیز اس کے پاس نہیں ہے نہ روپیہ نہ زیور وغیرہ تو اس پر زکوٰۃ فرض ہے یا نہیں؟

جواب: اس صورت میں اس پر زکوٰۃ فرض نہیں!

سوال: مال تجارت سے کیا مراد ہے؟

جواب: جو مال کہ بیچنے اور نفع کمانے کے لیے ہو وہ مال تجارت ہے خواہ کسی قسم کا مال ہو جیسے غلہ کپڑا، قند، جوتیاں بساط خانہ کا اسباب وغیرہ!

سوال: نصاب کسے کہتے ہیں؟

جواب: جن مالوں میں زکوٰۃ فرض ہے شریعت نے ان کی خاص خاص مقدار مقرر کر دی ہے جب اتنی مقدار کسی کے پاس پوری ہو جائے تب زکوٰۃ فرض ہوتی ہے اس مقدار کو نصاب کہتے ہیں!

سوال: چاندی کا نصاب کیا ہے؟

جواب: چاندی کا نصاب چوّن (۵۴) تولے ۲ دو ماشے بھر وزن کی چاندی ہے (تولہ سے انگریزی روپے کا وزن مراد ہے)

سوال: چوّن (۵۴) تولے دو ماشے چاندی کی زکوٰۃ کتنی ہوئی؟

جواب: زکوٰۃ میں چالیسواں حصہ دینا فرض ہوتا ہے پس چوّن (۵۴) تولے دو ماشے کی زکوٰۃ ایک تولہ چار ماشہ دو رتی چاندی ہوئی!

سوال: سونے کا نصاب کیا ہے؟

جواب: سونے کا نصاب سات تولے ساڑھے آٹھ ماشے سونا ہے اس کی زکوٰۃ دو ماشے ڈھائی رتی سونا ہوئی۔

سوال: تجارتی مال کا نصاب کیا ہے؟

جواب: تجارتی مال کی سونے یا چاندی سے قیمت لگاؤ پھر چاندی یا سونے کا نصاب قائم کر کے اس کے حساب سے زکوٰۃ ادا کرو۔

# زکوٰۃ ادا کرنے کا بیان

سوال: زکوٰۃ ادا کرنے کا صحیح طریقہ کیا ہے؟
جواب: جس قدر زکوٰۃ واجب ہوئی ہے وہ کسی مستحق کو خاص خدا کے واسطے دیدو اور اسے مالک بنادو کسی خدمت یا کسی کام کی اجرت میں زکوٰۃ دینا جائز نہیں ہاں اگر مال زکوٰۃ سے فقیروں کے لیے کوئی چیز خرید کران کو تقسیم کردو تو جائز ہے۔

سوال: زکوٰۃ کب ادا کرنی چاہیے؟
جواب: جب بقدر نصاب مال پر قمری حساب سے سال پورا ہو جائے تو فوراً زکوٰۃ ادا کرنا چاہیے دیر لگانا اچھا نہیں!

سوال: سال گذرنے سے پہلے اگر کوئی شخص زکوٰۃ دیدے تو جائز ہے یا نہیں؟
جواب: اگر بقدر نصاب مال کا مالک سال گذرنے سے پہلے زکوٰۃ ادا کردے تو جائز ہے!

سوال: زکوٰۃ دیتے وقت نیت کرنی بھی ضروری ہے یا نہیں؟
جواب: ہاں زکوٰۃ دیتے وقت یا کم سے کم مال زکوٰۃ نکال کر علیحدہ رکھنے کے وقت یہ نیت کرنی ضروری ہے کہ یہ مال میں زکوٰۃ میں دیتا ہوں یا زکوٰۃ کے لیے علیحدہ کرتا ہوں اگر بغیر خیال زکوٰۃ کسی کو روپیہ دیدیا اور دینے کے بعد اس کو زکوٰۃ کے حساب میں لگالیا تو زکوٰۃ ادا نہ ہوگی!

سوال: جس کو زکوٰۃ دی جائے اسے یہ بتادینا کہ یہ مال زکوٰۃ ہے ضروری ہے یا نہیں؟
جواب: یہ ضروری نہیں بلکہ اگر انعام کے نام سے یا کسی غریب کے بچوں کو عیدی کے نام سے دیدو جب بھی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی!

سوال: اگر سال گزرنے کے بعد ابھی زکوٰۃ نہیں دی تھی کہ سارا مال ضائع ہو گیا تو کیا حکم ہے؟

جواب: اس کی زکوٰۃ بھی اس کے ذمے سے ساقط ہو گئی!

سوال: سال گزرنے کے بعد اگر سارا مال خدا کی راہ میں دیدیا تو کیا حکم ہے؟

جواب: اس کی زکوٰۃ بھی معاف ہو گئی!

سوال: اگر سال گزر جانے کے بعد تھوڑا مال ضائع ہو گیا یا خیرات کر دیا تو کیا حکم ہے؟

جواب: جس قدر مال ضائع ہوا یا خیرات کیا اس کی زکوٰۃ بھی ساقط ہو گئی باقی مال کی زکوٰۃ ادا کرے!

سوال: اگر چاندی کی زکوٰۃ چاندی ہی سے ادا کرے تو وزن کا اعتبار ہے یا قیمت کا؟

جواب: وزن کا اعتبار ہے مثلاً کسی کے پاس سو روپے ہیں سال گذرنے کے بعد اسے ڈھائی تولہ چاندی دینی چاہیے اب اسے اختیار ہے کہ وہ دو روپے اور ایک اٹھنی دیدے یا چاندی کا ٹکڑا ڈھائی تولے کا دیدے تو زکوٰۃ ادا ہو جائے گی لیکن اگر چاندی کا ٹکڑا ڈھائی تولہ کا قیمت میں دو روپے کا ہو تو دو روپے دینے سے زکوٰۃ ادا نہ ہو گی!

سوال: چاندی کی زکوٰۃ واجب ہوئی تو کوئی دوسری چیز بھی زکوٰۃ میں دی جا سکتی ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں جتنی چاندی زکوٰۃ میں واجب ہوتی ہے اتنی ہی چاندی کی قیمت کی کوئی دوسری چیز مثلاً کپڑا یا غلہ خرید کر دینا بھی درست ہے!

---

(۱) مگر عامل زکوٰۃ یعنی جو شخص زکوٰۃ وصول کرنے پر مقرر ہوتا ہے اُس کی تنخواہ مال زکوٰۃ میں سے دینا جائز ہے ۱۲ منہ

# زکوٰۃ کے مصارف کا بیان

سوال: مصارف زکوٰۃ سے کیا مراد ہے؟

جواب: جس شخص کو زکوٰۃ دینے کی اجازت ہے اسے مصرف زکوٰۃ کہتے ہیں! مصارف مصرف کی جمع ہے مصارف زکوٰۃ سے وہ لوگ مراد ہیں جن کو زکوٰۃ دینا جائز ہے!

سوال: مصارف زکوٰۃ کتنے اور کون کونسے ہیں؟

جواب: اس زمانہ میں مصارف زکوٰۃ یہ ہیں (۱) فقیر یعنی وہ شخص جس کے پاس کچھ تھوڑا مال واسباب ہے لیکن نصاب کے برابر نہیں (۲) مسکین یعنی وہ شخص جس کے پاس کچھ بھی نہیں (۳) قرضدار یعنی وہ شخص جس کے ذمے لوگوں کا قرض ہو اور اسکے پاس قرض سے بچا ہوا بقدر نصاب کوئی مال نہ ہو (۴) مسافر جو حالت سفر میں تنگدست ہو گیا ہو اسے بقدر حاجت زکوٰۃ دینا جائز ہے۔

سوال: مدارس اسلامیہ میں زکوٰۃ کا مال دینا جائز ہے یا نہیں؟

جواب: ہاں طالب علموں کو زکوٰۃ کا مال دینا جائز ہے اور مدارس کے مہتمموں کو اس کے لیے کہ وہ طالبعلموں پر خرچ کریں دینے میں کچھ مضائقہ نہیں!

سوال: کن لوگوں کو زکوٰۃ دینا ناجائز ہے؟

جواب: اتنے لوگوں کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں (۱) مالدار یعنی وہ شخص جس پر خود زکوٰۃ فرض ہے یا نصاب کے برابر قیمت کا اور کوئی مال موجود ہو اور اس کی حاجت اصلیہ سے زائد ہو جیسے کسی کے پاس تانبے کے برتن روزمرہ کی

ضرورت سے زائد رکھے ہوئے ہیں اور ان کی قیمت بقدر نصاب ہے اس کو زکوٰۃ کا مال لینا حلال نہیں، اگرچہ خود اس پر بھی ان برتنوں کی زکوٰۃ دینی واجب نہیں (۲) سید اور بنی ہاشم بنی ہاشم سے حضرت حارثؓ بن عبدالمطلب اور حضرت جعفرؓ اور حضرت عقیلؓ اور حضرت عباسؓ اور حضرت علیؓ کی اولاد مراد ہے (۳) اپنے باپ' ماں' دادا' دادی' نانا' نانی اور اوپر کے ہوں (۴) بیٹا' بیٹی' پوتا' پوتی' نواسہ' نواسی چاہے اور نیچے کے ہوں (۵) خاوند اپنی بیوی کو اور بیوی اپنے خاوند کو بھی زکوٰۃ نہیں دے سکتی (۶) کافر (۷) مالدار آدمی کی نابالغ اولاد ان تمام لوگوں کو زکوٰۃ دینا جائز نہیں!

سوال: کن کاموں میں زکوٰۃ کا مال خرچ کرنا جائز نہیں ہے؟

جواب: جن چیزوں میں کوئی مستحق مالک نہ بنایا جائے، ان میں مال زکوٰۃ خرچ کرنا جائز نہیں، جیسے میت کے گور و کفن میں لگا دینا یا میت کا قرض ادا کرنا یا مسجد کی تعمیر یا فرض یا لوٹوں یا پانی وغیرہ میں خرچ کرنا جائز نہیں!

سوال: کسی شخص کے پاس ایک ہزار دو ہزار روپے کا مکان ہے جس میں وہ رہتا ہے یا اس کے کرایہ سے اپنی گزر کرتا ہے اس کے علاوہ اس کے پاس کوئی مال نہیں بلکہ تنگدست ہے اسے زکوٰۃ دینا جائز ہے یا نہیں؟

جواب: جائز ہے کیونکہ یہ مکان اس کی حاجت اصلیہ میں داخل ہے البتہ جب کسی کے پاس اس کی حاجت اصلیہ سے کوئی مال زائد ہو اور وہ بقدر نصاب ہو تو اسے زکوٰۃ لینا جائز نہیں!

سوال: اگر کسی شخص کو مستحق سمجھ کر زکوٰۃ دے دی بعد میں معلوم ہوا کہ وہ سیّد تھا یا مالدار تھا یا اپنا باپ یا ماں یا اولاد میں سے کوئی تھا تو زکوٰۃ ادا ہوئی یا نہیں؟

جواب: ادا ہوگئی، پھر سے دینا واجب نہیں!

سوال: زکوٰۃ کن لوگوں کو دینا افضل ہے؟

جواب: اوّل اپنے رشتہ داروں جیسے بھائی' بہن' بھتیجے' بھتیجیاں' بھانجے' بھانجیاں' چچا' پھوپھی' خالہ' ماموں' ساس' سسرے' داماد وغیرہ میں سے جو حاجتمند اور مستحق ہوں انہیں دینے میں بہت زیادہ ثواب ہے ان کے بعد اپنے پڑوسیوں یا اپنے شہر کے لوگوں میں سے جو زیادہ حاجتمند ہوں اسے دینا افضل ہے پھر جسے دینے میں دین کا نفع زیادہ ہو جیسے علم دین کے طالب علم!

## صدقۂ فطر کا بیان

سوال: صدقۂ فطر کسے کہتے ہیں؟

جواب: فطر کے معنی روزہ کھولنے یا روزہ نہ رکھنے کے ہیں خدا تعالیٰ نے اپنے بندوں پر ایک صدقہ مقرر فرمایا ہے کہ رمضان شریف کے ختم ہونے پر روزہ کھل جانے کی خوشی اور شکریہ کے طور پر ادا کریں اسے صدقہ فطر کہتے ہیں اور اسی روزہ کھلنے کی خوشی منانے کا دن ہونے کی وجہ سے رمضان شریف کے بعد والی عید کو عید الفطر کہتے ہیں!

سوال: صدقۂ فطر کس شخص پر واجب ہوتا ہے؟

جواب: ہر مسلمان آزاد پر جبکہ وہ بقدر نصاب مال کا مالک ہے صدقۂ فطر واجب ہے!

سوال: صدقۂ فطر واجب ہونے کے لیے جو نصاب شرط ہے وہی نصاب زکوٰۃ

ہے جو بیان ہو چکا یا کچھ فرق ہے؟

جواب: نصاب زکوٰۃ اور نصاب صدقۂ فطر کی مقدار تو ایک ہی ہے مثلاً چون (۵۴) تولہ دو ماشہ چاندی یا اس کی قیمت لیکن نصاب زکوٰۃ اور نصاب صدقۂ فطر میں یہ فرق ہے کہ زکوٰۃ فرض ہونے کے لیے چاندی یا سونا یا مال تجارت ہونا ضروری ہے اور صدقۂ فطر واجب ہونے کے لیے ان تین چیزوں کی خصوصیت نہیں بلکہ اس کے نصاب میں ہر قسم کا مال حساب میں لے لیا جاتا ہے ہاں حاجت اصلیہ سے زائد اور قرض سے بچا ہوا ہونا دونوں نصابوں میں شرط ہے!

پس اگر کسی شخص کے پاس اس کے استعمال کے کپڑوں سے زائد کپڑے رکھے ہوئے ہوں یا روزمرہ کی ضرورت سے زائد تانبے پیتل چینی وغیرہ کے برتن رکھے ہوں یا کوئی مکان اس کا خالی پڑا ہے اور کسی قسم کا سامان اور اسباب ہے اور اس کی حاجت اصلیہ سے زائد ہے اور ان چیزوں کی قیمت نصاب کے برابر یا زیادہ ہے تو اس پر زکوٰۃ فرض نہیں لیکن صدقۂ فطر واجب ہے صدقۂ فطر کے نصاب پر سال بھر گذرنا بھی شرط نہیں بلکہ اسی روز نصاب کا مالک ہوا ہو تو بھی صدقۂ فطر ادا کرنا واجب ہے!

سوال: صدقۂ فطر کس کس کی طرف سے دینا واجب ہے؟

جواب: ہر مالک نصاب شخص پر اپنی طرف سے اور اپنی نابالغ اولاد کی طرف سے صدقۂ فطر دینا واجب ہے لیکن نابالغوں کا اگر اپنا مال ہو تو ان کے مال میں سے ادا کرے!

سوال: مشہور ہے کہ جس نے روزے نہیں رکھے اس پر صدقۂ فطر واجب نہیں یہ صحیح ہے یا غلط؟

جواب: غلط ہے بلکہ ہر مالک نصاب پر واجب ہے خواہ روزے رکھے ہوں یا نہ رکھے ہوں!

سوال: صدقۂ فطر واجب ہونے کا وقت کیا ہے؟

جواب: عید کے دن صبح صادق ہوتے ہی یہ صدقہ واجب ہوتا ہے پس جو شخص صبح صادق سے پہلے مرگیا اس کے مال میں سے صدقۂ فطر نہیں دیا جائے گا اور جو بچہ صبح صادق سے پہلے پیدا ہوا ہو اس کی طرف سے ادا کیا جائے گا!

سوال: اگر صدقۂ فطر عید کے دن سے پہلے رمضان شریف میں دیدے تو جائز ہے یا نہیں؟

جواب: جائز ہے!

سوال: صدقۂ فطر ادا کرنے کا بہتر وقت کیا ہے؟

جواب: عید کے دن عید کی نماز کو جانے سے پہلے ادا کرنا بہتر ہے اور نماز کے بعد ادا کرے تو یہ بھی جائز ہے اور جب تک ادا نہ کرے اس کے ذمہ واجب الادا رہے گا چاہے کتنی ہی مدت گزر جائے!

سوال: صدقۂ فطر میں کیا کیا چیز اور کتنی دینا واجب ہے؟

جواب: صدقۂ فطر میں ہر قسم کا غلہ اور قیمت دینا جائز ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ اگر گیہوں یا اس کا آٹا یا ستو دیں تو فی آدمی پونے دو سیر ہونا چاہیے (سیر سے مراد انگریزی روپے سے ۸۰ روپے کا وزن ہے)

اور جَو یا اس کا آٹا یا ستو دیں تو ساڑھے تین سیر دینا چاہیے اور اگر جَو اور گیہوں کے علاوہ اور کوئی غلہ مثلاً چاول باجرا جوار وغیرہ دیں تو پونے دو سیر گیہوں کی قیمت یا ساڑھے تین سیر جَو کی قیمت میں جس قدر وہ غلہ آتا ہو اتنا دینا چاہیے اور اگر قیمت دیں تو پونے دو سیر گیہوں یا ساڑھے تین سیر جَو کی قیمت دینی چاہیے۔

سوال: ایک آدمی کا صدقۂ فطر ایک ہی فقیر کو دیدینا یا تھوڑا تھوڑا کئی فقیروں کو دینا بھی جائز ہے؟

جواب: کئی فقیروں کو بھی دینا جائز ہے اسی طرح کئی آدمیوں کا صدقۂ فطر ایک فقیر کو بھی دینا جائز ہے!

سوال: صدقۂ فطر کن لوگوں کو دینا چاہیے؟

جواب: جن لوگوں کو زکوٰۃ دینا جائز ہے انہیں صدقۂ فطر دینا بھی جائز ہے اور جن لوگوں کو زکوٰۃ دینا ناجائز ہے انہیں صدقۂ فطر دینا بھی ناجائز ہے!

سوال: جن لوگوں پر صدقۂ فطر واجب ہے وہ زکوٰۃ یا صدقۂ فطر لے سکتے ہیں یا نہیں؟

جواب: نہیں لے سکتے اور کوئی فرض یا واجب صدقہ ایسے لوگوں کو لینا جائز نہیں جن کے پاس صدقہ فطر کا نصاب موجود ہو!

تعلیم الاسلام کا چوتھا حصہ ختم ہوا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# جوامع الکلم

یعنی

# چہل حدیث

مرتبہ

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو شخص میری امت کے فائدے کے واسطے دین کے کام کی چالیس حدیثیں سنائے گا اور حفظ کرے گا خدا تعالیٰ اس کو قیامت کے دن عالموں اور شہیدوں کی جماعت میں اٹھائے گا اور فرمائے گا کہ جس دروازے سے چاہے جنت میں داخل ہو جاؤ اس عظیم الشان ثواب کے لیے سینکڑوں علماء امت نے اپنے اپنے طرز پر چہل حدیث لکھیں جو مقبول و مفید عام ہوئیں۔

میری حیثیت اور حوصلہ سے بہت زیادہ تھا کہ اس میدان میں قدم رکھتا لیکن جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مختصر سوانح حیات "سیرت خاتم الانبیاء" اس غرض سے لکھی کہ مبتدیوں اور عورتوں کو پڑھائی جائے تو مناسب معلوم ہوا کہ آخر میں کچھ احادیث کے مختصر جملے بھی درج کیے جائیں جن کو مبتدی بھی یاد کر سکیں۔

اس ذیل میں خیال آیا کہ پوری چالیس حدیثیں کر دی جائیں تا کہ اس کے یاد کرنے والے چہل حدیث کے عظیم الشان ثواب کے بھی مستحق ہو جائیں اور شاید ان کی برکت سے یہ سراپا گنہگار بھی ان بزرگوں کے خدام میں شمار ہو جائے۔ (وَمَا ذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْزٍ O)

---

(۱) رواہ ابن عدی عن ابن عباسؓ وابن النجار عن ابی سعیدؓ کذا فی الجامع الصغیر ۱۲ منہ.

(۲) حفظ حدیث کے دو طریق ہیں، زبانی یاد کر کے لوگوں کو پہنچا دے یا لکھ کر شائع کر دے، اس لئے وعدۂ حدیث میں وہ لوگ بھی داخل ہیں جو چہل حدیث طبع کرا کر شائع کرتے ہیں۔ اس صورت میں چہل حدیث کا ہر نسخہ اس عظیم الشان ثواب کا مستحق بنا دیتا ہے، اس قدر سہل الوصول اور عظیم الشان ثواب سے بھی اگر کوئی محروم رہے تو اس کی قسمت ۱۲ منہ۔

قال الامام النوویؒ فی مقدمة اربعینه "قد روینا عن علی بن ابی طالب و عبدالله بن مسعود ومعاذ بن جبل وابی الدرداء وابن عمر وابن عباس وانس بن مالک وابی هریرة وابی سعید الخدری رضی الله عنهم من طرق کثیرة بروایات متنوعة ان رسول الله صلی الله تعالیٰ علیه وسلم قال من حفظ علی امتی اربعین حدیثا الخ" واتفق الحفاظ علی انه حدیث ضعیف وان کثرت طرقه ...... وقد اتفق العلماء علی جواز العمل بالحدیث الضعیف فی فضائل الاعمال"

(الاربعون النوویة وشرحها . القاهره ۱۳۹۷ھ ص ۱۱، ۱۲) الناشر.

## تنبیہ:

(۱) احادیث سب نہایت صحیح اور قوی، بخاری و مسلم کی حدیثیں ہیں۔

(۲) چونکہ آج کل عام طور پر مسلمانوں کی اخلاقی حالت زیادہ تباہ ہوتی جارہی ہے اور بچپن میں تعلیم اخلاق مؤثر بھی زیادہ ہوتی ہے اس لئے اکثر احادیث وہی درج کی ہیں جو اعلیٰ اخلاق اور تہذیب و تمدن کے زریں اصول ہیں۔

### بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| ۱) اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَاتِ (بخاری و مسلم) | (۱) سارے عمل نیت سے ہیں[1] |
| ۲) حَقُّ الْمُسْلِمِ عَلَی الْمُسْلِمِ خَمْسٌ رَدُّ السَّلَامِ وَعِیَادَةُ الْمَرِیْضِ وَاتِّبَاعُ الْجَنَائِزِ وَاِجَابَةُ الدَّعْوَةِ وَتَشْمِیْتُ الْعَاطِسِ (بخاری و مسلم، ترغیب) | (۲) مسلمانوں کے مسلمانوں پر پانچ حق ہیں، سلام کا جواب دینا، مریض کی مزاج پرسی کرنا، جنازہ کے ساتھ جانا، اس کی دعوت قبول کرنا، چھینک کا جواب یرحمک اللہ کہہ کر دینا |
| ۳) لَایَرْحَمُ اللّٰهُ مَنْ لَّا یَرْحَمُ النَّاسَ (بخاری و مسلم) | (۳) اللہ تعالیٰ اس شخص پر رحم نہیں کرتا جو لوگوں پر رحم نہ کرے۔ |
| ۴) لَایَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَتَّاتٌ (بخاری و مسلم) | (۴) چغل خور جنت میں نہ جائے گا۔ |
| ۵) لَایَدْخُلُ الْجَنَّةَ قَاطِعٌ (بخاری و مسلم) | (۵) رشتہ قطع کرنے والا جنت میں نہ جائے گا۔ |

۱) یعنی اچھی نیت سے اچھے بری نیت سے برے ہو جاتے ہیں ۱۲ منہ

| | |
|---|---|
| ٦)اَلظُّلْمُ ظُلُمَاتٌ يَوْمَ الْقِيَامَةِ (بخاری و مسلم) | (٦) ظلم قیامت کے روز اندھیروں کی صورت میں ہوگا۔ |
| ٧)مَا اَسْفَلَ مِنَ الْكَعْبَيْنِ مِنَ الْاِزَارِ فِي النَّارِ (بخاری و مسلم) | (٧) ٹخنوں کا جو حصہ پائجامہ کے نیچے رہے گا وہ جہنم میں جائے گا۔ |
| ٨)اَلْمُسْلِمُ مَنْ سَلِمَ الْمُسْلِمُوْنَ مِنْ لِّسَانِهٖ وَيَدِهٖ (بخاری و مسلم) | (٨) مسلمان تو وہی ہے جس کی زبان اور ہاتھ کی ایذاء سے مسلمان محفوظ رہیں۔ |
| ٩)مَنْ يُّحْرَمُ الرِّفْقَ يُحْرَمُ الْخَيْرَ كُلَّهٗ (مسلم) | (٩) جو شخص نرم عادت سے محروم رہا وہ ساری بھلائی سے محروم رہا۔ |
| ١٠)لَيْسَ الشَّدِيْدُ بِالصُّرْعَةِ اِنَّمَا الشَّدِيْدُ الَّذِيْ يَمْلِكُ نَفْسَهٗ عِنْدَ الْغَضَبِ (بخاری و مسلم) | (١٠) پہلوان وہ شخص نہیں جو لوگوں کو پچھاڑ دے بلکہ پہلوان وہی شخص ہے جو غصہ کے وقت اپنے نفس پر قابو رکھے |
| ١١)اِذَا لَمْ تَسْتَحِيْ فَاصْنَعْ مَا شِئْتَ (بخاری و مسلم) | (١١) جب تم حیا نہ کرو تو جو چاہے کرو[١] |
| ١٢)اَحَبُّ الْاَعْمَالِ اِلَى اللّٰهِ اَدْوَمُهَا وَاِنْ قَلَّ (بخاری و مسلم) | (١٢) اللہ کے نزدیک سب عملوں میں وہ زیادہ محبوب ہے جو دائمی ہو اگرچہ تھوڑا ہو۔ |
| ١٣)لَا تَدْخُلُ الْمَلٰٓئِكَةُ بَيْتًا فِيْهِ كَلْبٌ اَوْتَصَاوِيْرُ (بخاری و مسلم) | (١٣) اس گھر میں رحمت کے فرشتے نہیں آتے جس میں کتا یا تصویریں ہوں۔ |
| ١٤)اِنَّ مِنْ اَحَبِّكُمْ اِلَيَّ اَحْسَنُكُمْ اَخْلَاقًا (بخاری و مسلم) | (١٤) تم میں سے وہ شخص میرے نزدیک زیادہ محبوب ہے جو زیادہ خلیق ہے۔ |

١) یعنی جب حیا ہی نہیں تو ساری برائیاں برابر ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۵) اَلدُّنْیَا سِجْنُ الْمُؤْمِنِ وَجَنَّةُ الْکَافِرِ (بخاری و مسلم) | (۱۵) دنیا مسلمانوں کے لیے قید خانہ اور کافروں کے لیے جنت ہے۔ |
| ۱۶) لَایَحِلُّ لِمُؤْمِنٍ اَنْ یَّهْجُرَ اَخَاهُ فَوْقَ ثَلَاثِ لَیَالٍ (بخاری و مسلم) | (۱۶) مسلمان کے لیے حلال نہیں کہ تین دن سے زیادہ اپنے مسلمان بھائی سے قطع تعلق رکھے۔ |
| ۱۷) لَایُلْدَغُ الْمَرْءُ مِنْ جُحْرٍ وَّاحِدٍ مَّرَّتَیْنِ (بخاری و مسلم) | (۱۷) انسان کو ایک ہی سوراخ سے دو مرتبہ نہیں ڈسا جا سکتا۔[۱] |
| ۱۸) اَلْغِنٰی غِنَی النَّفْسِ (بخاری ومسلم) | (۱۸) حقیقی غنا دل کا غنا ہوتا ہے۔ |
| ۱۹) کُنْ فِی الدُّنْیَا کَاَنَّکَ غَرِیْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِیْلٍ (بخاری و مسلم) | (۱۹) دنیا میں ایسے رہو جیسے کوئی مسافر یا رہگذر رہتا ہے۔[۲] |
| ۲۰) کَفٰی بِالْمَرْءِ کَذِبًا اَنْ یُّحَدِّثَ بِکُلِّ مَا سَمِعَ (مسلم و مشکوٰۃ) | (۲۰) انسان کے جھوٹا ہونے کے لیے اتنا ہی کافی ہے کہ جو بات سنے (بغیر تحقیق کے) لوگوں سے بیان کرنا شروع کر دی۔ |
| ۲۱) عَمُّ الرَّجُلِ صِنْوُ اَبِیْهِ (بخاری ومسلم) | (۲۱) آدمی کا چچا اس کے باپ کے مانند ہے۔ |
| ۲۲) مَنْ سَتَرَ مُسْلِمًا سَتَرَهُ اللّٰهُ یَوْمَ الْقِیَامَةِ (بخاری و مسلم) | (۲۲) جو کسی مسلمان کے عیب چھپائے گا اللہ تعالیٰ قیامت کے روز اس کے عیب چھپائے گا۔ |

۱) یعنی جس سے ایک مرتبہ نقصان پہنچتا ہے پھر دوبارہ اس کے پاس نہیں جاتا

۲) یعنی زیادہ ٹھاٹھ نہ بناؤ

| | |
|---|---|
| ۲۳)قَدْ اَفْلَحَ مَنْ اَسْلَمَ وَرُزِقَ كِفَافًا وَّقَنَّعَهُ اللّٰهُ بِمَا اٰتَاهُ (مسلم) | (۲۳)وہ شخص کامیاب ہے جو اسلام لایا اور جس کو بقدر کفایت رزق مل گیا اور اللہ تعالیٰ نے اس کو اپنی روزی پر قناعت دیدی۔ |
| ۲۴)اَشَدُّ النَّاسِ عَذَابًا يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ الْمُصَوِّرُوْنَ (بخاری و مسلم) | (۲۴)سب سے سخت عذاب میں قیامت کے روز تصویر بنانیوالے ہونگے |
| ۲۵)اَلْمُسْلِمُ اَخُو الْمُسْلِمِ (مسلم) | (۲۵)مسلمان مسلمان کا بھائی ہے۔ |
| ۲۶)لَايُؤْمِنُ عَبْدٌ حَتّٰى يُحِبَّ لِاَخِيْهِ مَا يُحِبُّ لِنَفْسِهٖ (بخاری و مسلم) | (۲۶) کوئی بندہ اس وقت تک پورا مسلمان نہیں ہوسکتا جب تک کہ اپنے بھائی کے لیے وہی پسند نہ کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہے۔ |
| ۲۷)لَايَدْخُلُ الْجَنَّةَ مَنْ لَّا يَاْمَنُ جَارُهٗ بَوَائِقَهٗ (مسلم) | (۲۷) وہ شخص جنت میں نہ جائے گا جس کا پڑوسی اس کی ایذاؤں سے محفوظ نہ رہے۔ |
| ۲۸)اَنَا خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ لَانَبِيَّ بَعْدِيْ (بخاری و مسلم) | (۲۸) میں آخری پیغمبر ہوں میرے بعد کوئی نبی پیدا نہ ہوگا۔ |
| ۲۹)لَاتَقَاطَعُوْا وَلَا تَدَابَرُوْا وَلَا تَبَاغَضُوْا وَلَا تَحَاسَدُوْا وَكُوْنُوْا عِبَادَ اللّٰهِ اِخْوَانًا (بخاری) | (۲۹) آپس میں قطع تعلق نہ کرو اور ایک دوسرے کے در پے نہ ہو آپس میں بغض نہ رکھو اور حسد نہ رکھو اور اے اللہ کے بندو سب بھائی ہو کر رہو۔ |
| ۳۰)اِنَّ الْاِسْلَامَ يَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهٗ وَاِنَّ الْهِجْرَةَ تَهْدِمُ مَاكَانَ قَبْلَهَا وَاِنَّ الْحَجَّ يَهْدِمُ مَا كَانَ قَبْلَهٗ (مسلم و مشکوٰۃ) | (۳۰) اسلام ان تمام گناہوں کو ڈھا دیتا ہے جو پہلے کئے تھے اور ہجرت اور حج ان تمام گناہوں کو ڈھا دیتے ہیں جو اس سے پہلے کئے تھے۔ |

| | |
|---|---|
| (۳۱) اَلْکَبَائِرُ الْاِشْرَاکُ بِاللّٰہِ وَعُقُوْقُ الْوَالِدَیْنِ وَقَتْلُ النَّفْسِ وَ شَهَادَةُ الزُّوْرِ ۔ (بخاری و مسلم و مشکوٰۃ) | (۳۱) کبیرہ گناہ اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا اور والدین کی نافرمانی کرنا اور کسی کو بے گناہ قتل کرنا اور جھوٹی شہادت دینا ہیں۔ |
| (۳۲) مَنْ نَفَّسَ عَنْ مُؤْمِنٍ کُرْبَةً مِنْ کُرَبِ الدُّنْیَا نَفَّسَ اللّٰہُ عَنْهُ کُرْبَةً مِنْ کُرَبِ یَوْمِ الْقِیٰمَةِ وَمَنْ یَسَّرَ عَلٰی مُعْسِرٍ یَسَّرَ اللّٰہُ عَلَیْهِ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَمَنْ سَتَرَ مُسْلِمًا سَتَرَهُ اللّٰہُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ وَاللّٰہُ فِیْ عَوْنِ الْعَبْدِ مَا کَانَ الْعَبْدُ فِیْ عَوْنِ اَخِیْهِ (مسلم و مشکوٰۃ) | (۳۲) جو شخص کسی مسلمان کو دنیاوی مصیبت سے چھڑائے اللہ تعالیٰ اس کو قیامت کی مصیبتوں سے چھڑاوے گا اور جو شخص کسی مفلس غریب پر (معاملہ میں) آسانی کرے اللہ تعالیٰ اس پر دنیاو آخرت میں آسانی کریگا اور جو شخص کسی مسلمان کی پردہ پوشی کریگا اللہ تعالیٰ اس کی پردہ پوشی کریگا اور جب تک بندہ اپنے مسلمان بھائی کی مدد میں لگا رہتا ہے اللہ تعالیٰ اس کی مدد میں لگا رہتا ہے۔ |
| (۳۳) کُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ (مسلم) | (۳۳) ہر ایک بدعت گمراہی ہے۔ |
| (۳۴) اَبْغَضُ الرِّجَالِ عِنْدَاللّٰہِ الْاَلَدُّ الْخَصِمُ (بخاری و مسلم) | (۳۴) اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ مبغوض جھگڑالو آدمی ہے۔ |
| (۳۵) اَلطُّهُوْرُ شَطْرُ الْاِیْمَانِ (مسلم) | (۳۵) پاک رہنا آدھا ایمان ہے۔ |
| (۳۶) اَحَبُّ الْبِلَادِ اِلَی اللّٰہِ مَسَاجِدُهَا (بخاری و مسلم) | (۳۶) اللہ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب جگہ مسجدیں ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| ۳۷) لَاتَتَّخِذُوا الْقُبُوْرَ مَسَاجِدَ (مسلم) | (۳۷) قبروں کو سجدہ گاہ نہ بناؤ۔ |
| ۳۸) لَتُسَوُّنَّ صُفُوْفَكُمْ اَوْلَيُخَالِفَنَّ اللّٰهُ بَيْنَ وُجُوْهِكُمْ (مسلم) | (۳۸) نماز میں اپنی صفوں کو سیدھا کرو ورنہ اللہ تعالیٰ تمہارے قلوب میں اختلاف ڈال دے گا۔ |
| ۳۹) مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا (مسلم) | (۳۹) جو مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجتا ہے اللہ تعالیٰ اس پر دس مرتبہ رحمت بھیجتا ہے |
| اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالْخَوَاتِيْمِ (بخاری و مسلم) | (۴۰) سب اعمال کا اعتبار خاتمہ پر ہے۔ |

---

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ الْمَخْصُوْصِ بِجَوَامِعِ الْكَلِمِ وَخَوَاصِّ الْحِكَمِ وَاٰخِرُ دَعْوٰنَا اَنِ الْحَمْدُلِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ٥

اَلْعَبْدُ الضَّعِيْفُ محمد شفیع عَفَا اللّٰهُ عَنْهُ وَوَفَّقَهٗ لِمَا يُحِبُّ وَيَرْضَاهُ

۱۷ رجب المرجب ۱۳۲۴ھ

# چالیس مسنون دعائیں (مترجم)

## صبح کو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱) اَللّٰھُمَّ بِکَ اَصْبَحْنَا وَبِکَ اَمْسَیْنَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ نَمُوْتُ وَاِلَیْکَ الْمَصِیْرُ | ترجمہ: اے اللہ تیری ہی قدرت سے ہم صبح کے وقت میں داخل ہوئے اور تیری ہی قدرت سے ہم شام کے وقت میں داخل ہوئے اور تیری ہی قدرت سے ہم جیتے اور مرتے ہیں اور تیری ہی طرف جانا ہے۔ |

## سورج نکلے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲) اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَقَالَنَا یَوْمَنَا ھٰذَا وَلَمْ یُھْلِکْنَا بِذُنُوْبِنَا | ترجمہ: سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے آج ہمیں معاف رکھا اور گناہوں کے سبب ہمیں ہلاک نہ فرمایا۔ |

## شام کو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳) اَللّٰھُمَّ بِکَ اَمْسَیْنَا وَبِکَ اَصْبَحْنَا وَبِکَ نَحْیٰی وَبِکَ نَمُوْتُ وَاِلَیْکَ النُّشُوْرُ | ترجمہ: اے اللہ ہم تیری ہی قدرت سے شام کے وقت میں داخل ہوئے اور تیری ہی قدرت سے صبح کے وقت میں داخل ہوئے اور تیری ہی قدرت سے جیتے اور مرتے ہیں اور مرے پیچھے جی اٹھ کر تیری ہی طرف جانا ہے۔ |

## صبح اور شام کی ایک خاص دعا

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو بندہ ہر صبح و شام تین مرتبہ یہ کلمات پڑھ لیا کرے تو اسے کوئی چیز ضرر نہ پہنچائے گی، دوسری روایت میں ہے کہ اسے کوئی ناگہانی بلا نہ پہنچے گی کلمات یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| (۳) بِسْمِ اللّٰهِ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ | ترجمہ: اللہ کے نام سے ہم نے صبح کی (یا شام کی) جس کے نام کے ساتھ آسمان یا زمین میں کوئی چیز نقصان نہیں دے سکتی اور وہ سننے والا اور جاننے والا ہے۔ |

## سوتے وقت پڑھنے کی چیزیں

جب سونے کا ارادہ کرے تو وضو کر لیوے اور اپنے بستر کو تین بار جھاڑ لیوے پھر داہنی کروٹ پر لیٹ کر سر کے نیچے داہنا ہاتھ رکھ کر تین بار یہ پڑھے۔

| | |
|---|---|
| (۴) اَللّٰهُمَّ قِنِيْ عَذَابَكَ يَوْمَ تَجْمَعُ عِبَادَكَ | ترجمہ: اے اللہ مجھے اپنے عذاب سے بچائیو جس روز اپنے بندوں کو جمع فرمائیگا۔ |

یا یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۵) اَللّٰهُمَّ بِاسْمِكَ اَمُوْتُ وَاَحْيٰى | ترجمہ: اے اللہ میں تیرا ہی نام لے کر مرتا اور جیتا ہوں۔ |

اور سوتے وقت یہ بھی پڑھے سبحان اللہ ۳۳ بار، الحمد للہ ۳۳ بار اللہ اکبر ۳۴ بار۔

جب سو کر اٹھے تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۶) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ اَحْيَانَا بَعْدَ مَا اَمَاتَنَا وَاِلَيْهِ النُّشُوْرُ | ترجمہ: سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے ہمیں موت دے کر زندگی بخشی اور ہم کو اسی کی طرف اٹھ کر جانا ہے۔ |

جب پاخانہ جائے تو داخل ہونے سے پہلے بسم اللہ کہے اور یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۷) اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنَ الْخُبُثِ وَالْخَبَائِثِ | ترجمہ: اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں خبیث جنوں سے مرد ہوں یا عورت۔ |

جب پاخانہ سے نکلے تو غُفْرَانَکَ کہے اور یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۸) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَذْهَبَ عَنِّی الْاَذٰی وَعَافَانِیْ | ترجمہ: سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے مجھ سے ایذا دینے والی چیز دور کی اور مجھے چین دیا۔ |

جب وضو کرنا شروع کرے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۸) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ | ترجمہ: شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے |

جب وضو کر چکے تو آسمان کی طرف منہ اٹھا کر یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۹) اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ۔ | ترجمہ: میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ |
| اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنِیْ مِنَ التَّوَّابِیْنَ وَاجْعَلْنِیْ مِنَ الْمُتَطَهِّرِیْنَ۔ | اے اللہ مجھے بہت توبہ کرنے والوں میں اور خوب پاک رہنے والوں میں شامل فرما دے۔ |

جب مسجد میں داخل ہو تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۰) اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ | ترجمہ: اے اللہ میرے لیے اپنی رحمت کے دروازے کھول دے۔ |

مسجد میں بیٹھے بیٹھے یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۱) سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَکْبَرُ | ترجمہ: اللہ پاک ہے اور سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اللہ سب سے بڑا ہے۔ |

## جب مسجد سے نکلے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۲) اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ | ترجمہ: اے اللہ میں تجھ سے تیرے فضل کا سوال کرتا ہوں۔ |

## جب اذان کی آواز سنے

تو جو موذن کہتا جائے وہی کہے اور حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ ط حَیَّ عَلَی الْفَلَاحِ ط کے جواب میں لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ ط کہے۔

## اذان ختم ہونے کے بعد درود پڑھ کر یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۳) اَللّٰھُمَّ رَبَّ ھٰذِہِ الدَّعْوَۃِ التَّآمَّۃِ وَالصَّلٰوۃِ الْقَائِمَۃِ اٰتِ مُحَمَّدَ نِ الْوَسِیْلَۃَ وَالْفَضِیْلَۃَ وَابْعَثْہُ مَقَامًا مَّحْمُوْدَا نِ الَّذِیْ وَعَدْتَّہٗ اِنَّکَ لَاتُخْلِفُ الْمِیْعَادَ | ترجمہ: اے اللہ اس پوری پکار کے رب اور قائم ہونے والی نماز کے رب محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو وسیلہ عطا فرما (جو جنت کا ایک درجہ ہے) اور ان کو فضیلت عطا فرما اور ان کو مقام محمود پر پہنچا جس کا تو نے ان سے وعدہ فرمایا ہے بیشک تو وعدہ خلافی نہیں کرتا ہے۔ |

## فرض نماز کا سلام پھیر کر داہنا ہاتھ پیشانی پر پھیرتے ہوئے یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۴) بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَآ اِلٰـہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ط اَللّٰھُمَّ اَذْھِبْ عَنِّی الْھَمَّ وَالْحُزْنَ ط | ترجمہ: میں نے اللہ کے نام کے ساتھ نماز ختم کی جس کے سوا کوئی معبود نہیں (اور) جو رحمٰن و رحیم ہے اے اللہ تو مجھ سے فکر و رنج کو دور کر دے۔ |

اور تین بار استغفر اللہ کہہ کر یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| ۱۵) اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْکَ السَّلَامُ تَبَارَکْتَ یَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ط | ترجمہ: اے اللہ تو سلامت رہنے والا ہے اور تجھ ہی سے سلامتی مل سکتی ہے تو بابرکت ہے اے بزرگی اور عظمت والے۔ |

وتر پڑھ کر تین مرتبہ یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۶) سُبْحَانَ الْمَلِکِ الْقُدُّوْسِ ط | ترجمہ: پاکی بیان کرتا ہوں بادشاہ کی یعنی اللہ کی جو بہت زیادہ پاک ہے۔ |

تیسری بار بلند آواز سے کہے اور قدوس کی دال کو خوب کھینچے۔

نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد کسی سے بات کرنے سے پہلے اگر سات مرتبہ

| | |
|---|---|
| (۱۷) اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ ط | اے اللہ مجھے دوزخ سے محفوظ فرماوے |

تم نے پڑھ لیا تو اگر اس دن یا اس رات میں مر جاؤ گے تو تمہاری دوزخ سے ضرور خلاصی ہوگی۔

جب گھر سے نکلے تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۸) بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ | ترجمہ: میں اللہ ہی کا نام لے کر نکلا ہوں میں نے اللہ پر بھروسہ کیا، گناہوں سے پھرنے اور عبادت کرنے کی طاقت اللہ ہی کی طرف سے ہے۔ |

۱) اس کے پڑھ لینے سے حضور ﷺ کی شفاعت واجب ہو جاتی ہے

## گھر میں داخل ہو تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۱۹) اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَ الْمَوْلَجِ وَخَیْرَ الْمَخْرَجِ بِسْمِ اللّٰہِ وَلَجْنَا وَعَلَی اللّٰہِ رَبِّنَا تَوَکَّلْنَا | ترجمہ: اے اللہ میں تجھ سے اچھا داخل ہونا اور اچھا نکلنا مانگتا ہوں ہم اللہ کا نام لے کر داخل ہوئے اور ہم نے اللہ پر بھروسہ کیا۔ اس کے بعد اپنے گھر والوں کو سلام کرے۔ |

## اگر بازار میں کچھ بیچنا یا خریدنا ہو تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۰) بِسْمِ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ خَیْرَ ھٰذِہِ السُّوْقِ وَخَیْرَ مَا فِیْھَا وَاَعُوْذُ بِکَ مِنْ شَرِّھَا وَشَرِّ مَا فِیْھَا اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَعُوْذُ بِکَ اَنْ اُصِیْبَ فِیْھَا یَمِیْنًا فَاجِرَۃً اَوْ صَفْقَۃً خَاسِرَۃً ط | ترجمہ: میں اللہ کا نام لے کر داخل ہوا اے اللہ میں تجھ سے اس بازار کی اور جو کچھ اس بازار میں ہے اس کی خیر طلب کرتا ہوں اور تیری پناہ چاہتا ہوں اس بازار کے شر سے اور جو کچھ اس بازار میں ہے اس کے شر سے، اے اللہ میں تیری پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ یہاں جھوٹی قسم کھاؤں یا معاملہ میں ٹوٹا اٹھاؤں۔ |

## جب کھانا شروع کرے تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۱) بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی بَرَکَۃِ اللّٰہِ ط | ترجمہ: میں نے اللہ کے نام سے اور اللہ کی برکت پر کھانا شروع کیا۔ |

## اگر شروع میں بسم اللہ بھول گیا تو یاد آنے پر یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۲) بِسْمِ اللّٰہِ اَوَّلَہٗ وَاٰخِرَہٗ | ترجمہ: میں نے اس کے اول و آخر میں اللہ کا نام لیا۔ |

حدیث شریف میں ہے کہ جس کھانے پر بسم اللہ نہ پڑھی جائے شیطان کو اس میں ساتھ کھانے کا موقع مل جاتا ہے۔

جب کھانا کھاچکے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۳) اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَطْعَمَنَا وَسَقَانَا وَجَعَلَنَا مُسْلِمِیْنَ. | ترجمہ: سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے ہمیں کھلایا اور پلایا اور مسلمان بنایا۔ |

دودھ پی کر یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۴) اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَنَا فِیْہِ وَزِدْنَا مِنْہُ . | ترجمہ: اے اللہ تو اس میں ہمیں برکت دے اور یہ ہم کو اور زیادہ نصیب فرمایا۔ |

کسی کے یہاں دعوت کھائے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۵) اَللّٰھُمَّ اَطْعِمْ مَنْ اَطْعَمَنِیْ وَاسْقِ مَنْ سَقَانِیْ | ترجمہ: اے اللہ جس نے مجھے کھلایا تو اسے کھلا اور جس نے مجھے پلایا تو اسے پلا۔ |

جب میزبان کے گھر سے چلنے لگے تو یہ دعا پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۶) اَللّٰھُمَّ بَارِکْ لَھُمْ فِیْمَا رَزَقْتَھُمْ وَاغْفِرْلَھُمْ وَارْحَمْھُمْ | ترجمہ: اے اللہ ان کے رزق میں برکت دے اور ان کو بخش دے اور ان پر رحم فرما۔ |

جب روزہ افطار کرے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۷) اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ | ترجمہ: اے اللہ میں نے تیرے ہی لئے روزہ رکھا اور تیرے ہی دیئے ہوئے رزق پر روزہ کھولا۔ |

## افطار کے بعد یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۸) ذَھَبَ الظَّمَاءُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ ط | ترجمہ: پیاس چلی گئی اور رگیں تر ہو گئیں اور ان شاء اللہ تعالیٰ ثواب ثابت ہو چکا۔ |

## اگر کسی کے یہاں افطار کرے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۲۹) اَفْطَرَ عِنْدَكُمُ الصَّآئِمُوْنَ وَاَكَلَ طَعَامَكُمُ الْاَبْرَارُ وَصَلَّتْ عَلَيْكُمُ الْمَلٰئِكَةُ | ترجمہ: تمہارے پاس روزہ دار افطار کریں اور نیک بندے تمہارا کھانا کھائیں اور فرشتے تم پر رحمت بھیجیں۔ |

## جب کپڑا پہنے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۰) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ كَسَانِىْ هٰذَا وَرَزَقَنِيْهِ مِنْ غَيْرِ حَوْلٍ مِّنِّىْ وَلَا قُوَّةٍ ط | ترجمہ: سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے مجھے یہ کپڑا پہنایا اور نصیب کیا بغیر میری کوشش اور قوت کے۔ |

## جب نیا کپڑا پہنے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۱) اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ كَمَا كَسَوْتَنِيْهِ اَسْئَلُكَ خَيْرَهٗ وَخَيْرَ مَا صُنِعَ لَهٗ وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْ شَرِّهٖ وَشَرِّ مَا صُنِعَ لَهٗ | ترجمہ: اے اللہ تیرے ہی لیے سب تعریف ہے جیسا کہ تو نے یہ کپڑا مجھے پہنایا میں تجھ سے اس کی بھلائی کا اور اس چیز کی بھلائی کا سوال کرتا ہوں جس کیلئے یہ بنایا گیا ہے اور میں تجھ سے اس کی برائی اور اس چیز کی برائی سے پناہ چاہتا ہوں جس کے لیے یہ بنایا گیا ہے |

## جب آئینہ میں اپنا چہرہ دیکھے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۲) اَللّٰهُمَّ اَنْتَ حَسَّنْتَ خَلْقِيْ فَحَسِّنْ خُلُقِيْ | ترجمہ: اے اللہ جیسے تو نے میری صورت اچھی بنائی ہے میرے اخلاق بھی اچھے کر دے۔ |

دولہا کو یوں مبارکباد دیوے

| | |
|---|---|
| (۳۳) بَارَکَ اللّٰہُ لَکَ وَبَارَکَ عَلَیْکُمَا وَجَمَعَ بَیْنَکُمَا فِیْ خَیْرٍ ط | ترجمہ: اللہ تجھے برکت دیوے اور تم دونوں پر برکت نازل کرے اور تم دونوں کا خوب نباہ کرے۔ |

شب قدر میں یوں دعا مانگے

| | |
|---|---|
| (۳۴) اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّیْ | ترجمہ: اے اللہ تو معاف فرمانے والا ہے معافی کو پسند کرتا ہے لہٰذا مجھے معاف فرمادے۔ |

جب نیا چاند دیکھے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۵) اَللّٰھُمَّ اَھِلَّهٗ عَلَیْنَا بِالْیُمْنِ وَالْاِیْمَانِ وَالسَّلَامَةِ وَالْاِسْلَامِ وَالتَّوْفِیْقِ لِمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی رَبِّیْ وَرَبُّکَ اللّٰہُ | ترجمہ: اے اللہ اسے تو ہمارے اوپر برکت اور ایمان اور سلامت او اسلام کے ساتھ ان اعمال کے ساتھ جن سے تو راضی ہے اسے نکلا رکھ اے چاند میرا اور تیرا رب اللہ ہے۔ |

مسلمان کو ہنستا دیکھ کر یوں دعا دیوے

| | |
|---|---|
| (۳۶) اَضْحَکَ اللّٰہُ سِنَّکَ | ترجمہ: اللہ تجھے ہنساتا رہے۔ |

جب کسی مریض کی عیادت کرے تو اس سے یوں کہے

| | |
|---|---|
| (۳۷) لَابَاْسَ طَھُوْرٌ اِنْ شَآءَ اللّٰہُ . | ترجمہ: کچھ ڈر نہیں ان شاء اللہ یہ بیماری گناہوں سے پاک کرنے والی ہے۔ |

جب سواری پر بیٹھ جائے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۸) سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَلَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِیْنَ وَاِنَّآ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ ط | ترجمہ: اللہ پاک ہے جس نے اس کو ہمارے قبضے میں دے دیا اور ہم (اس کی قدرت کے بغیر اسے قبضہ میں کرنے والے نہ تھے اور بلا شبہ ہم کو اپنے رب کی طرف ضرور جانا ہے۔ |

جب کسی منزل یا ریلوے اسٹیشن یا موٹر اسٹینڈ پر اترے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۳۹) اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ | ترجمہ: اللہ کے پورے کلموں کے واسطے سے اللہ کی پناہ چاہتا ہوں اس کی مخلوق کے شر سے۔ |

جب قبرستان میں جائے تو یہ پڑھے

| | |
|---|---|
| (۴۰) اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَآ اَهْلَ الْقُبُوْرِ یَغْفِرُ اللّٰهُ لَنَا وَلَكُمْ اَنْتُمْ سَلَفُنَا وَنَحْنُ بِالْاَثَرِ | ترجمہ: اے قبروں والو! تم پر سلام ہو ہم کو اور تم کو اللہ بخشے تم ہم سے پہلے چلے گئے اور ہم بعد میں آنے والے ہیں۔ |

تمت بالخیر

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ط وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ○